روحانی مسائل کے قرآنی حل پر منفرد کتاب

# سورۃ فلق سے مشکلات کا حل

قل

اعوذ برب الفلق ۝ من شر ما خلق ۝
ومن شر غاسق اذا وقب ۝
ومن شر النفثت فی العقد ۝
ومن شر حاسد اذا حسد ۝

جسمانی اور روحانی مسائل کے قرآنی حل پر منفرد کتاب

# سورۂ فلق سے مشکلات کا حل

مؤلف: اقبال احمد مدنی

شمع بک ایجنسی نوید اسکوائر اردو بازار کراچی
Ph:2773302

نام کتاب ——— سورۂ فلق سے مشکلات کا حل
مؤلف ——— اقبال احمد مدنی
ناشر ——— شمع بک ایجنسی
پرنٹر ——— خالد پرنٹر کراچی
سن اشاعت ———
قیمت ——— -/40روپے

شمع بک کارنر امین پور بازار فیصل آباد
PH:041,2640013



## وجہ تسمیہ

پہلی ہی آیت کے لفظ اَلْفَلَقِ کو اس سورۃ کا نام قرار دیا گیا ہے۔

تعارف (113) سورۃ فلق

نام۔ سورۃ فلق۔ فلق کے لغوی معنی۔ حادثے۔ تعداد رکوع۔ 1۔ بمنزل۔ 7 پارہ۔ 30۔ ترتیب سورۃ۔ 113۔ نزول سورۃ۔ 20۔ مقام نزول۔ مکہ۔ تعداد آیات۔ 5۔ تعداد کلمات۔ 23۔ تعداد حروف۔ 74۔ تعداد سورۃ فلق 11080

نقش سورۃ فلق یہ ہے۔

| ۲۷۶۶ | ۲۷۶۵ | ۲۷۷۷ | ۲۷۷۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۷۷۸ | ۲۷۷۱ | ۲۷۶۷ | ۲۷۶۴ |
| ۲۷۶۳ | ۲۷۶۸ | ۲۷۷۴ | ۲۷۷۵ |
| ۲۷۷۳ | ۲۷۷۶ | ۲۷۶۲ | ۲۷۶۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے

| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |

مندرجہ بالا نقش خاکی چال سے پُر کیا گیا ہے اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع سرطان ہو ساعت مشتری کی ہو دن جمعرات کا ہو بخور میں عود جلائیں تعویذ لکھنے کے لئے سبز رنگ کا کاغذ استعمال کریں۔

## فضائل سورۃ الفلق

حاکم نے نقل کیا ہے کہ فرمایا آنحضرت ﷺ نے کہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ پڑھا کریں کیونکہ تو کوئی سورۃ ایسی نہ پڑھے گا جو اللہ تعالیٰ کے نزدیک اس سے زیادہ پیاری ہو اور زیادہ پہنچنے والی اور خوب کامل یعنی تعوذ کے حق میں اگر تجھ سے یہ ہو سکے کہ اس کا پڑھنا...... نہ ہو تو اس کی مداومت کر نماز میں اور اس کے سوا میں بھی۔

(حصن حصین)

سورۃ الفلق شریف کے متعلق حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔ آج کی رات مجھ پر کچھ ایسی آیات نازل ہوئی ہیں جن کی مثل میں نے کبھی نہیں دیکھی یہ فرما کر آپ ﷺ نے یہ دونوں سورتیں پڑھیں۔

(صحیح المسلم کتاب صلوۃ المسافرین، باب فضل قرأتہ المعوذتین، والترمذی)



"ابو حابس جھنیؓ" سے آپ ﷺ نے فرمایا، اے ابو حابس۔ کیا میں تمہیں سب سے بہترین تعویذ نہ بتاؤں جس کے ذریعے سے پناہ طلب کرنے والے پناہ مانگتے ہیں، انہوں نے عرض کیا، ہاں۔ ضرور بتلائیے۔ آپ ﷺ نے دونوں سورتوں کا ذکر کر کے فرمایا یہ دونوں معوذتان ہیں۔"

(صحیح النسائی، للالبانی، نمبر ۵۰۲۰)

نبی کریم ﷺ انسانوں اور جنوں کی نظر سے پناہ مانگا کرتے تھے، جب یہ دونوں سورتیں نازل ہوئیں تو آپ ﷺ نے ان کے پڑھنے کو معمول بنالیا اور باقی دوسری چیزیں چھوڑ دیں۔

(صحیح الترمذی، للالبانی، نمبر ۲۱۵۰)

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں جب آپ ﷺ کو کوئی تکلیف معلوم ہوتی تو معوذتیں (قل اعوذ برب الفلق) اور (قل اعوذ برب الناس) پڑھ کر اپنے جسم پر پھونک لیتے، جب آپ ﷺ کی تکلیف زیادہ ہو گئی تو میں یہ سورتیں پڑھ کر آپ ﷺ کے ہاتھوں کو برکت کی امید سے، آپ ﷺ کے جسم پر پھیرتی۔

(بخاری، فضائل القرآن، باب المعوذات، مسلم، کتاب السلام، باب رقیۃ، المریض بالمعوذات)

جب نبی کریم ﷺ پر جادو کیا گیا تو جبرائیلؑ یہی دو سورتیں لے کر حاضر ہوئے اور فرمایا کہ ایک یہودی نے آپ ﷺ پر جادو کیا ہے اور یہ جادو فلاں کنوئیں میں ہے، آپ ﷺ نے حضرت علیؓ کو بھیج کر اسے منگوایا، (یہ ایک کنگھی کے دندانوں اور بالوں کے ساتھ ایک تانت کے اندر گیارہ گرہیں پڑی ہوئی تھیں اور موم کا ایک پتلا تھا جس میں سوئیاں چبھوئی ہوئی تھیں) جبرائیلؑ کے حکم کے مطابق آپ ﷺ ان دونوں

سورتوں میں سے ایک ایک آیت پڑھتے پڑھتے جاتے اور گرہ کھلتی جاتی اور سوئی نکلتی جاتی خاتمے تک پہنچتے پہنچتے ساری گرہیں بھی کھل گئیں اور سوئیاں بھی نکل گئیں اور آپ ﷺ اس طرح صحیح ہو گئے جیسے کوئی شخص جکڑ بندی سے آزاد ہو جائے۔

(صحیح بخاری، مع فتح الباری، کتاب الطب، باب السحر، مسلم، کتاب السلام بنو السنن)

آپ ﷺ کا یہ بھی معمول تھا کہ رات کو سوتے وقت سورۃ اخلاص اور معوذتین پڑھ کر اپنی ہتھیلیوں پر پھونکتے اور پھر انہیں پورے جسم پر ملتے، پہلے سر، چہرے اور جسم کے اگلے حصے پر ہاتھ پھیرتے، اس کے بعد جہاں تک آپ ﷺ کے ہاتھ پہنچتے۔ تین مرتبہ آپ ﷺ ایسا کرتے۔

(صحیح بخاری، کتاب فضائل القرآن، باب المعوذات)

ان احادیث کے حوالوں سے پتہ چلتا ہے کہ یہ سورۃ خاص نبی کریم ﷺ کے اوراد میں سے تھی اور جس کے بے پناہ فوائد ہیں اور اس کے ذریعے کسی بھی کام کو کر کے پایہ تکمیل تک پہنچایا جا سکتا ہے اس بات کو مدنظر رکھتے ہوئے جن دو سورتوں کا ذکر و خواص یہاں بیان کیے گئے ہیں ان دونوں پر جامع کتابیں لکھیں گئیں ہیں تا کہ اللہ کی مخلوق زیادہ سے زیادہ اس سورۃ کے ذریعے اللہ کو پکارے اور اپنی مشکل اور مصیبت کے وقت اس سورۃ کے ذریعے اپنے کاموں کو میاب بنائیں اس میں ثواب و نیکی کمانے کے ساتھ ساتھ اپنا کام بھی ہو گا اور ان تمام قسم کے دنیاوی اور دینی کاموں کے لئے اس کتاب کو ترتیب دیا گیا ہے۔ اب جو کوئی بھی اللہ کے اس پاک کلام کے ذریعے پکارے گا اور اس سورۃ کو اپنے جائز اور نیک مقصد میں استعمال کرے گا تو وہ اللہ کے حکم سے اس کو صحیح اور درست پائے گا اور اللہ تعالیٰ ضرور اپنی رحمت اور بخشش



سے اس پر اپنی رحمت برسائے گا جو اس سورۃ کے ذریعے اپنی مصیبت اور پریشانی کو دور کرنا چاہتا ہے۔ انشاء اللہ۔

## سورۃ الفلق کے روحانی نقوش سے کام لینا

کتابوں کے حوالے سے کتابیں ان چاروں قل شریف پر علیحدہ علیحدہ لکھی گئی کتابوں میں پڑھنے والے ان نورانی حروف سے بنے نقوش کو استعمال کر سکتے ہیں۔ ان سب کا علیحدہ طریقہ کار ہے لیکن موضوع وہی رہے گا۔ کیوں کہ محبت، پیار، لڑائی، جنگ، دوستی، دشمنی اور اس طرح کے کئی اور کام جو اس دنیا میں خاص اہمیت رکھتے ہیں اور کئی سالوں سے چل رہے ہیں اور اب تک اسی حالت میں ہی ہیں لیکن ان کو کرنے کے لئے طریقے علیحدہ ہی ہوں گے اس لئے ان چار کتابوں کے حوالے سے ان میں روحانی نقوش کو ضرور مدنظر رکھا جائے گا کیوں کہ یہ ان چار سورۃ شریف کے مخفی اسرار میں سے روحانی نظام سے چلنے والا سلسلہ ہے جو کہ ترک کر دینے سے روحانیت سے زیادتی والی بات ہے۔ اس لئے جو بھی ان کتب کا مطالعہ کریں گے وہ ان کو علیحدہ علیحدہ ضرور پائیں گے لیکن ان کا مقصد ایک ہی رہے گا۔ اب سورۃ الفلق شریف کے اس حساب سے نقوش بنیں گے اور ان کا مختلف طریقہ کار سے استعمال کرنا ہو گا اور جو بھی بنائے گئے طریقہ کے مطابق عمل کرے گا وہ ضرور کامیاب ہو گا۔ انشاء اللہ۔

(۱) قُل (۲) اَعُوذُ (۳) بِرَبِّ (۴) الْفَلَقِ (۵) مِن (۶) شَرِّ (۷) مَا (۸) خَلَقَ (۹) وَ مِنْ (۱۰) شَرِّ (۱۱) غَاسِقٍ (۱۲) إِذَا (۱۳) وَقَبَ (۱۴) وَ مِنْ (۱۵) شَرِّ (۱۶) النَّفّٰثٰتِ (۱۷) فِي (۱۸) الْعُقَدِ (۱۹) وَ مِنْ (۲۰) شَرِّ (۲۱) حَاسِدٍ (۲۲) إِذَا (۲۳) حَسَدَ۔

ان نقوش کی کل تعداد (23) بنے گی اور اس کے اندر ان تمام مقاصد کا حل ہوگا جن کا حاصل ہونا بہت ہی ضروری ہے۔

## نقوش کو لکھ کر استعمال میں لانے کا طریقہ

اس عمل میں جہاں نقوش کو پہننے کا سوال ہے تو اس کا طریقہ یہ ہوگا کہ ایک بالکل سفید رنگ کا بڑا سا کاغذ لیں جو اکثر بازار سے (ڈرائینگ پیپر) کی صورت میں مل جاتا ہے۔ اس ایک ہی صفحے پر ان نقوش کو علیحدہ علیحدہ دنوں کی ترتیب سے چھوٹے چھوٹے موقع کی مناسبت سے تحریر کریں اور پینے والے نقوش کو اس طرح استعمال کریں کہ کاغذ کے چھوٹے چھوٹے بیس ٹکڑے بنالیں اور ہر ٹکڑے پر نیا نقش روز لکھ کر اسے پانی یا دودھ یا جیسے بھی استعمال بتایا جائے استعمال کریں اور نیا نقش لکھنے سے پہلے اگر گھر میں پودے رکھے ہوں تو اس کاغذ کو ان پودوں میں رکھ دیں یا کسی دریا یا نہر میں بہادیں۔ اس ہدایت کو ضرور یاد رکھیں کیوں کہ ہوسکتا ہے کہ بار بار ان باتوں کو نہ لکھا جائے اس لئے اگر کسی عمل میں لکھا نہ بھی جائے تو اس کو اسی طرح کرنا ہوگا جیسے اب بتادیا ہے۔

## چلہ سورۃ الفلق شریف

اگر کوئی سورۃ شریف کا چلہ کرنا چاہے تو اپنے آپ کو ظاہری و باطنی خاصیتوں سے پاک کر کے اس سورۃ کو چالیس دنوں کے اندر سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھے اب یہ اس سورۃ کا عامل ہے پھر بوقت ضرورت اس کو چند مرتبہ ہی پڑھے گا تو اس کی ہر حاجت ضرور پوری ہوگی اگر کوئی ضرورت مند کسی بہت بڑی مصیبت یا مشکل میں



گرفتار ہو تو اس سورۃ کو مخصوص طریقے سے اس کا ختم دلوائے اور اس سورۃ کو اپنے مقصد کی نیت باندھ کر پڑھے اللہ کے حکم سے چند دنوں کے اندر بڑی سے بڑی مشکل کا خاتمہ ہوگا بعض اوقات اس سورۃ کو پڑھنے سے اس کے روحانی موکلات بھی حاصل ہوجاتے ہیں جن سے صاحب عمل ہرگز نہ ڈرے اور نہ ہی کسی بھی خوف کو اپنے دل میں جگہ دے بلکہ وہ تو سورۃ کو پڑھنے والوں کی مشکل و مصیبت کو سننے اور اس سے نکلنے کے طریقے بتاتے ہیں اس مصیبت سے نکلنے کے لئے کون سا طریقہ اختیار کیا جائے جس پر عمل کرنے سے مصیبت کا خاتمہ ہوجائے اور نجات ہو۔

اس سورۃ کے حوالے سے ان نقوش کو اپنے کسی بھی مقصد میں استعمال کرسکتے ہیں اور یہ تمام نقوش ہی اس سورۃ سے منسوب ہیں جو دنیا کی کسی بھی کتاب میں درج نہیں ہوں گے اس لئے ان کو کبھی بھی ناجائز استعمال مت کیجئے۔ جائز عمل میں اس کو زعفران سے لکھ کر اپنے کسی بھی مقصد میں استعمال کریں۔ مثلاً اگر کسی کے گھر میں جادو کیا ہوا اور اس کا کسی بھی طرح روحانی علاج نہ ہو رہا ہو تو ان نقوش میں سے ایک کو زعفران سے لکھ کر فریم کروا کر اپنے گھر میں لگائے اور اپنے گلے میں باندھے اسی طرح موقع کے مناسبت سے اس کو زعفران سے لکھ کر عمل میں لائیں ان کے اثر سے ضرور کامیاب ہوں گے۔ انشاء اللہ۔

## سورۃ الفلق شریف کا دم شدہ تیل

اس تیل میں دم کے ذریعے اثر پیدا کرنے کے لئے سب سے پہلے لازم ہے کہ سورۃ الفلق کو پرہیز جلالی و جمالی کرتے ہوئے (۴۰) دنوں کے اندر سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھ لے اس میں خواہ وہ سارا دن پڑھائی پڑھے یا ساری رات پڑھائی

پڑھے یہ صاحب عمل پر منحصر ہے کہ وہ کیسے سوالاکھ کی تعداد کو چالیس دنوں کے اندر
پڑھتا ہے جب تک سورۃ شریف کو اس تعداد میں پڑھا نہیں جائے گا تب تک اس میں
کوئی خاص اثر نہیں پایا جائے گا اور جو کوئی اس کی زکواۃ ادا کرنے کے بعد صرف تین
مرتبہ ہی مقصد کا تصور رکھ کر اسے پڑھے گا تو اثرات اسی وقت اس سورۃ کے ظاہر ہوں
گے لیکن اس عمل سے مناسبت رکھنے کے لئے (۴۰) دنوں تک سوالاکھ کی تعداد کو پورا
کرنا لازمی اور ضروری ہے۔ پھر اس تیل میں ایک خاص قسم کا اثر اور طاقت پائی جائے
گی اور نیچے درج شدہ تمام کاموں میں اس تیل کو استعمال کرنے والے افراد خود حیران
ہوں گے کہ بڑے سے بڑا کام کتنی جلدی اور زوداثر کیسے ہوتا ہے۔ یہ ایک قسم کا سورۃ
شریف کا چلہ کم اور زکواۃ زیادہ ہوگی اور اگر کسی فرد کا اس چلہ کے متعلق کوئی غلط خیال ہو
تو یہ بات ضرور یاد رکھے کہ دوران چلہ یا بعد میں اس احساس کو کبھی بھی محسوس نہ کرے
کہ میں نے چلہ کیا ہے اور مجھ سے کوئی بھی موکل نہیں آ کر ملا یا مخفی اسرار میں سے مجھے
کوئی بھی اسرار معلوم نہیں ہوا اس قسم کے خیالات کو اپنے دل میں قطعی کوئی جگہ نہ دے
بلکہ یہ چلہ وعمل صرف دم شدہ تیل کی حد تک سو فیصدی ایک کرنٹ کا اثر رکھتا ہے۔ بس
چالیس دنوں تک سورۃ الفلق کو پڑھے اور دم کے ذریعے اپنا کام کرے اللہ کے حکم سے
زبان میں وہ تاثیر پیدا ہوگی کہ خود بھی حیران ہوگا۔

## حاضرات کے لئے

اس عمل کو بہت سے کاموں میں استعمال کیا جا سکتا ہے اور یہ ایک بہت بڑا
حساب بھی ہے اس عمل کو کرنے کے لئے جو فرد پہلے سے بتائے گئے طریقے کے
مطابق چلہ کر چکا ہو تو اپنا مخصوص سرسوں کا تیل رکھے اور اس پر روزانہ (۱۰۰۰) کی



تعداد میں سورۃ الفلق کو پڑھے اور اپنے پاس رکھے پھر بوقت ضرورت اگر کسی کی چوری
ہوگئی ہو تو کسی بارہ سال کی لڑکی یا لڑکے کو اپنے پاس باوضو حالت میں بٹھائے اور اس
کے سر پر اس تیل کو لگائے اور ہاتھ کے تمام ناخنوں پر بھی تیل کو لگائے اور اس پر سورۃ
الفلق کو پڑھنا شروع کرے آہستہ آہستہ بچہ پر حاضرات کھلے گی اور چوری کرنے
والے کا حلیہ اور چوری کا سامان چھپانے والی جگہ سب کچھ دکھایا جائے گا اسی طرح جو
بھی کام ہو کسی بچے کو بٹھا کر اس پر اسی عمل کو دہرائے اس پر حاضرات کھلے گی اور مختلف
کاموں کے حساب سے مختلف طریقہ کار سے بتایا جائے گا اور اس کے ذریعے جو بھی
بتایا یا دکھایا جائے اس پر عمل کرے اللہ کامیابی دے گا۔ اگر اسی حاضرات کو کوئی فرد پکا
اور پختہ کر لے تو پھر کسی بچے کی ضرورت نہیں رہے گی کسی بھی بڑے مرد وعورت کو
خود سامنے بٹھا کر اس پر اسی عمل کو کرے اس پر حاضرات کھلے گی اور ان تمام باتوں
سے واقفیت دلوائی جائے گی جو مخفی ہیں۔ پھر اس میں عمر کی کوئی بھی حیثیت نہیں رہتی
جب تک ورد کو صحیح پکا یا جائے۔

## جن سے نجات کے لئے

اگر کسی گھر میں جنات کا قبضہ ہو گیا ہو اور کسی روحانی علاج سے بھی اس کا حل نہ
ہوتا ہو تو ایک عدد بکرے کا صدقہ دے اس کا سارا خون اپنے پاس رکھے اور گوشت کو
غریبوں میں تقسیم کر دے پھر اس خون میں چنبیلی کا تیل ملا کر اس پر سورۃ الفلق کو بعد
نماز مغرب (۱۰۰۰) کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل
کو اپنے گھر میں ہر کمرے میں روئی کی مدد سے تھوڑا تھوڑا کونوں میں اس طرح لگائے
کہ نظر نہ آئے اس عمل سے گھر کا حصار ہوگا پھر اسی تیل میں روئی کی جتنی بھی بتیاں بن

سکیں ان کو اس میں بھگو کر چراغ میں ڈال کر ان کو قبلہ رخ رکھ کر جلائے اللہ کے حکم
جنات اس گھر میں نہیں رہ سکیں گے اور اپنا کیا ہوا قبضہ یہاں سے چھوڑ دیں گے۔

## آسیب زدہ کے لئے

اگر کسی مرد یا خاتون کو ایسا ظالم جادو کر دیا ہو جس سے اس کے جسم میں بھوت
کوئی غیر انسانی مخلوق حلول کرتی ہو یعنی اس کے جسم کے اندر گھس جاتی ہو اور
دیکھنے والوں سے کلام کرتی اور اس کی شفاء کہیں سے بھی نہ ملتی ہو کسی سفید کاغذ کو
سے معطر کرے (سفید کاغذ وہ استعمال کرے جس پر لائینیں نہ لگی ہوں) اور اس کا
پر سارا عمل اس طرح تحریر کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ مِنْ شَرِّ
مَا خَلَقَ وَ مِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ
وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ (سورۃ الفلق ۱۱۳، آیت ۱ سے ۵) وَبِحَقِّ
اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ
اللّٰهِ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ (سورۃ
حشر ۵۹، آیت ۲۱) وَبِحَقِّ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (سورۃ نحل ۱۶، آیت ۶۰)
وَبِحَقِّ قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا
سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ وَلَنْ نُّشْرِكَ
بِرَبِّنَآ اَحَدًا وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَّاَنَّهٗ
كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا. (سورۃ جن ۷۲، آیت ۱ سے ۴)
اس تحریر کو زعفران سے لکھے اور کچھ مقدار میں زیتون کا اتنا تیل لے جو



پر ڈال کر ختم ہو جائے پھر اس تیل پر سب سے پہلے سورۃ الفلق (۵۰) مرتبہ پڑھ
کر دم کرے اور اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھے پھر اس مریض کا نام مع والدہ ہر
جب سورۃ کے آخر پر لے اور اس کاغذ پر اس تیل کو پاک روئی کی مدد سے ملتا جائے
اور سورۃ کا ورد کرتا جائے جب یہ خشک ہو جائے تو اس پر خوبصورت خوشبو والا عطر لگا
کر اسے تعویذ کی طرح بند کرے اور چاندی کے بنے ہوئے نقش میں رکھ کر اس
مریض کو دے تا کہ وہ اسے اپنے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے اس کے اثرات
جن سے تعلق رکھتے ہیں۔ بعد اس عمل کے کوئی بھی بھوت پریت یا ناری مخلوق میں
سے اس مریض کے پاس نہیں آسکے گا کیوں کہ اس عمل سے وہ خود تکلیف میں مبتلا
ہو اور اللہ کی کامل رحمت سے ایسا مریض اپنے اندر سکون اطمینان حاصل کرے گا۔
انشاء اللہ۔

## دم والا دھاگہ

اس دھاگہ کو کوئی بھی تمام قسم کے شر پہنچانے والے انسان و جنات سے محفوظ
رہنے کے لئے دم کر کے اپنے پاس رکھ سکتا ہے اور تمام ان مقاصد کے لئے کیا جا سکتا
ہے۔ جن کی اس دنیا میں بہت ضرورت ہے کیوں کہ بعض افراد تعویذ کو پہننا پسند نہیں
کرتے ان کے لئے اس عمل کا خاص طور پر اہتمام کیا گیا ہے تا کہ وہ اللہ کی پاک کلام کو
دھاگے کے ذریعے استعمال کریں اور فائدہ حاصل کریں اس دھاگے کی تیاری چند
قطرے سرسوں کا تیل اس پر صاحب عمل فرد سورۃ الفلق کو سائل کے نام کے اعداد کے
مطابق پڑھے اور تیل پر دم کرے پھر ایک کالی ڈوری لے کر اس پر سات گرہیں لگائے
ہر گرہ پر سورۃ الفلق کو (۱۱) مرتبہ پڑھے بعد اس عمل کے اس ڈوری کو تیل اچھی

طرح سے لگا لگا کر تیل کو ختم کر دے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس کو اپنے گلے
باندھے اور غسل خانے میں جانے سے پہلے اسے اتار کر اندر جائے اللہ کے حکم
جب تک یہ حفاظتی ڈوری اس کے پاس رہے گی تب تک کوئی بھی انسانی اور غیر ا
مخلوق اس پر مسلط نہیں ہو سکے گی اس ڈوری کو کوئی بھی اپنے کسی بھی مقصد کی
استعمال کر سکتا ہے۔ مثلاً اگر کوئی بچہ دودھ نہ پیتا ہو یا اسے مسان کی شکایت ہو
ڈوری کو اسی طریقے سے دے تا کہ وہ اسے اپنے گلے میں باندھے اگر کسی لڑکی کا
باندھنا ہو تو اس ڈوری کو وہ لڑکی اپنے گلے میں پہنے اللہ کے حکم سے اس کا رشتہ
جگہ طے ہوگا۔

## امراض و آفات سے نجات کے لئے

اگر کسی پر بھی غیر افراد نے جادو یا سفلی علم کے ذریعے اس کی زندگی کو جہنم
ہو اور اصل بات بھی سمجھ میں نہ آ رہی ہو تو کچھ مقدار میں پاک روئی پر تھوڑا
سرسوں کا لگا کر اس پر عطر لگائے اور دونوں کو آپس میں ملائے پھر اس پر روزانہ
کی تعداد میں سورۃ الفلق کو پڑھ کر اتنے دنوں تک دم کرے جب تک تیل اس
میں خشک نہ ہو جائے جب تیل روئی میں خشک ہو جائے تو اس پر تازہ عطر لگا
چاندی کی چھوٹی سی ڈبیا میں محفوظ کر کے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے وہ
قسم کی وبائی اور اندرونی امراض سے محفوظ رہے گا۔ اس عمل کے بعد کسی بھی
علاج کی ضرورت باقی نہیں رہے گی کیوں کہ اس روحانی عمل کی بدولت جس
روحانی تکالیف کی اصلاح ہوتی ہے اور کوئی بھی مریض کلام الٰہی سے فیض حا
جاتا ہے۔ انشاء اللہ۔



## تمام امراض کے لئے

اگر کوئی بھی کسی قسم کی بیماری کی لپیٹ میں آ جائے کہ اس کا علاج سمجھ میں نہ آ رہا
ہو یا اس کا صحیح علاج نہ ہو رہا ہو تو سرسوں کے تیل پر سورۃ الفلق کو صاحب عمل (۱۰۰)
مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور کسی بھی بیماری کی خاطر اس کو سر پر لگا کر اس کی مالش کرے تو
اللہ کے حکم سے اس بیماری کا جڑ سے خاتمہ ہوگا جس کا تعلق خواہ ظاہری کیفیت سے ہو یا
باطنی کیفیت سے دونوں صورتوں میں شفاء ہوگی۔

## جسمانی دردوں کے لئے

اگر کسی کے بھی جسم میں ایسے درد رہتے ہوں یا دن بدن دردیں بڑھتے ہی
جا رہے ہوں اور ڈاکٹروں کی سمجھ سے یہ بات بالاتر ہو جاوے تو صاحب عمل فرد سورۃ
الفلق کو (۱۲۱) کی تعداد میں بعد نماز عشاء پاؤں سرسوں کے تیل پر دم کر کے دے اور
مریض کو ہدایت کرے کہ کسی ایک مخصوص وقت روزانہ جہاں درد رہتا ہو وہاں اس تیل
کی مالش کرے اور مالش کرنے کا طریقہ بھی اس طرح ہو کہ مالش کرتے کرتے تیل
جسم کے مسام کے ذریعے اندر چلا جائے اللہ کے حکم سے دوبارہ کبھی بھی درد نہیں
ہوگا۔ اس کے ساتھ پرہیز ہر چھوٹے و بڑے گوشت کا رکھے اور اگر کسی کو چوٹ سے
ایسا زخم بن جائے جو دن بدن پھیلتا ہی جائے اور کسی بھی دوا سے آرام نہ ملتا ہو تو اسی
تیل کو اوپر مذکورہ طریقے کے مطابق استعمال کرے اور اس زخم پر اسی طریقے سے
مالش کرے زخم وہیں پر ٹھہر جائے گا اور اسی وقت سے شفاء کام دکھانا شروع کرے
گی۔ اگر کسی کے منہ یا جسم پر کالے دھبے پڑ گئے ہوں تو بھی اسی تیل کی مالش کی جا

اللہ کے حکم سے چہرہ صاف ہو جائے گا۔ اسی طرح اس تیل کو کسی بھی جلنے کے نشانات
والی جگہ پر مالش کریں تو اس کے نشان ختم ہو جائیں گے۔

## دردسر و درد شقیقہ کے لئے

اگر کسی کو سر میں درد رہنے کے علاوہ سر سے متعلق کوئی بھی عارضہ لاحق ہو گیا ہو
اس کے ہمیشہ کے حل کے لئے پاؤ تیل سرسوں کا لا کر صاحب عمل اس پر سورۃ الفلق ک
اتنی تعداد کے مطابق پڑھے جتنے اس مریض کے نام کے اعداد ہیں پھر اس تیل کو گا
بگاہے روئی پر لگا کر اپنی کنپٹیوں پر اس طریقے سے مالش کرے کہ تیل مسام کے
ذریعے اندر داخل ہو اللہ کے حکم سے سر درد کے علاوہ درد شقیقہ کا بھی خاتمہ ہو گا اور س
سے متعلق جو بھی امراض ہوں گے ان کا خاتمہ ہو گا۔

## قوت حافظہ کے لئے

اگر کوئی بچہ یا بڑا پڑھائی میں کمزور ہو یا اس کا پڑھنے میں دل نہ لگے یا کوئی اک
وجہ بن گئی ہو جس سے جو بھی پڑھے وہ بھول جائے یا کوئی ذہن کو تیز کرنے اور اس ک
ترقی کرنا چاہے تو ان تمام مقاصد کے حصول کے لئے صاحب عمل فرد زیتون کا ایک
بند ڈبہ منگائے اور اس کا ڈھکن اتار کر اس پر بعد نماز فجر اگربتیاں سلگا کر اس پر سو
الفلق کو (۱۱۰) کی تعداد سے پڑھے اور جو بھی اس کیفیت میں مبتلا ہو اس کو ہدای
کرے یعنی جو ذہن کی ترقی چاہتا ہو اور جس کو پڑھنے میں کوئی عارضہ لاحق ہو گیا ہو
اسے سر پر مالش کرنے کے ساتھ اسی تیل کو روئی پر لگا کے اپنے کانوں میں بھی ر
اور رات کو روزانہ تیل کے ختم ہونے تک اسی عمل کو کرے اور صبح اٹھ کر نہائے پھر ا



طرح اس عمل کو کیا جائے اللہ کے حکم سے جو بھی پڑھائی کے اس عارضے میں مبتلا ہو گا وہ
اس پاک کلام و عمل کے ذریعے اس پر فتح پائے گا اور اس کا ذہن کشادہ ہو گا۔ اس عمل کو
کرنے کے ساتھ نماز کی خاص طور پر پابندی کرے اور قرآن مجید کی تلاوت بھی کرے۔

## مرگی کے لئے

اگر کسی کو بھی روحانی علاج سے مرگی کے مرض سے نجات نہ ملتی ہو تو صاحب عمل
سورۃ الفلق کو تلوں کے تیل پر بعد نماز عصر اگربتیاں سلگا کر (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم
کرے اور سفید مرغ کو تازہ ہی ذبح کروا کر اس کا خون حاصل کرے اور پاک روئی
کی چھوٹی چھوٹی باریک بتیاں بنائے اور ان بتیوں کو اس خون میں تر کرے تاکہ روئی
سارا خون جذب کر لے بعد خشک ہونے کے مریض کو ہدایت کرے کہ روزانہ بعد نماز
مغرب اس تیل کو چراغ میں ڈال کر ایک بتی اس میں ڈالے اور اس کے سامنے بیٹھ کر
اس کو جلتا ہوا دیکھے اور خود بھی سورۃ الفلق کو پڑھے اگرچہ اس کی طبیعت اس عمل سے
خراب ہو گی اور مریض ایسا محسوس کرے گا جیسے اس کی جان نکل رہی ہو لیکن ایسا
حقیقت میں نہیں ہو گا بلکہ اس کا مرض اندر سے نکل رہا ہو گا جس کا مطلب اس کو شفاء
دینے سے ہے اور علاج کو تاعمر کامیاب بنانے کے لئے یہ تھوڑی تکلیف برداشت
کرنی ہو گی اسی طرح اس عمل کو گیارہ دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے ان گیارہ دنوں
کے اندر اندر مریض کامل صحت پائے گا۔ انشاء اللہ۔

## نیند آنے کے لئے

اگر کسی فرد کی کسی نے سفلی علم یا جادو سے خواب بندی کر دی ہو اور زیر عمل

فرد رات کو سو نہ سکے یا اسے نیند نہ آئے تو سرسوں کے تیل پر سورۃ الفلق کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور مریض کو ہدایت کرے کہ روزانہ اس تیل کی سر پر مالش کیا کرے اللہ کے حکم سے اگر کسی نے خواب بندی بھی کی ہوگی تو اس کے اثرات باطل ہوں گے اور مریض اپنے جسم میں سکون اور اطمینان محسوس کرے گا اور بھرپور سونے والی نیند سوئے گا۔ انشاءاللہ۔

## پرانے نزلہ وزکام کے لئے

اگر کسی کو بہت پرانے نزلے یا زکام کی شکایت ہو اور کسی بھی دوائی سے کوئی افاقہ نہ ہو رہا ہو تو سرسوں کے تیل پر سورۃ الفلق کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر صاحب عمل دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اسے اپنی ناک کے اوپر اپنی انگلیوں کی مدد سے مالش کرے اس عمل کی بدولت پرانے سے پرانا نزلہ وزکام ٹھیک ہوگا اور اگر کسی کے کیرا بھی گرتا ہوتا تو اس عمل کی بدولت اس کی بھی اصلاح ہو جائے گی۔

## نکسیر کے لئے

اگر کسی کے ایسی نکسیر جاری ہو جائے جو بند ہونے کا نام ہی نہ لے اور کسی بھی دوائی سے آرام نہ ملتا ہو تو روئی کے سات پھوئے لے کر بتی کی شکل میں کسی لکڑی کے اندر رکھ کر اس کے اوپر روئی کو لپیٹے اور سرسوں کے تیل پر سورۃ الفلق کو (۴۱) مرتبہ پڑھے اور دم کر کے ان ساتوں بتیوں کو اس تیل میں بھگوئے اور ہر بتی پر (۱۱) مرتبہ سورۃ الفلق علیحدہ سے پڑھے پھر مریض کو ہدایت کرے کہ اسے اپنی ناک کے پاس لے جا کر جلائے اور اس کی دھونی کو اتنا لے جتنا سونگھنے میں آسانی ہو دھوئیں سے



تکلیف نہیں ہونی چاہئے اگر اسی وقت یا دو تین دنوں میں آرام مل جائے تو بھی سات دنوں کی تعداد کو پورا کریں اور ان بتیوں کو سات دنوں تک جلائیں نکسیر کا مکمل علاج ہوگا۔ اس علاج کے بعد اللہ کے حکم سے دوبارہ نکسیر نہیں ہوگی۔

## گلے میں گلٹی کے لئے

اگر کسی کے گلے میں رسولی یا گلٹی پیدا ہو جائے تو کالے تلوں کے پاؤ تیل پر سورۃ الفلق کو روزانہ (۱۱۰) مرتبہ پڑھے اور اس تیل کو بڑھانے کے لئے اس میں اور تیل ہرگز نہ ڈالے بلکہ اسی تیل پر دم کر کے اسے ہی استعمال کرے پھر اس تیل کو اپنے گلے پر مالش کرے گلے کے اندر جو بھی گلٹی یا رسولی ہوگی وہ اسی تیل کے اثر سے ختم ہوگی اس عمل کو (۷) دنوں تک کیا جائے اگر تیل ختم ہو جائے تو پھر دوبارہ نیا تیل لا کر اس پر دم کرے اور اسے استعمال کرے اللہ کے حکم سے شفاء ہوگی۔

## زنا سے نجات کے لئے

اگر کوئی خدانخواستہ اس عادت میں ایسا پھنس گیا ہو کہ ذلیل بھی ہوتا ہو اور اپنی عادت کو بھی ترک نہ کرتا ہو اور کسی کی بھی بات نہ سنے تو اگر یہ عادت کسی مرد میں پائی جائے تو ایک سفید مرغ اس فرد کے نام کا لے کر اس کو ذبح کریں اور اس کا سارا خون سرسوں کے تیل میں ڈال کر اس کو آپس میں اچھی طرح ملائیں پھر اس پر صاحب عمل فرد سورۃ الفلق کو بوقت عصر سے پڑھنا شروع کرے اور پڑھنے کی تعداد (۲۱۰) رکھے بعد دم کرنے کے سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل کو اس فرد کے سر پر لگا کر اس کے سر کی مالش کرے اللہ کے حکم سے اس جلالی عمل کی بدولت وہ شخص زنا کو

ترک کرے گا اگر ترک نہیں کرے گا تو زنا کرنے پر قادر ہی نہیں رہے گا۔ اس کے لئے چاہے وہ کتنی ہی مردانگی حاصل کرنے والی ادویات کو استعمال کرے سب کچھ اس عمل کے آگے اس مقصد کی خاطر بیکار ہے اس کا صرف ایک ہی توڑ ہے اور وہ ہے اس فرد کی سچے دل سے توبہ واستغفار جب تک وہ اللہ کے حضور توبہ تائب نہیں کرے گا تب تک وہ نامرد بن کر ہی جئے گا اور آئندہ کے لئے اس قباحت سے محفوظ رہنے کے لئے اللہ سے وعدہ کرے کہ میں ایسا کام ہرگز نہیں کروں گا اگر یہ حرکات کسی خاتون میں پائیں اور لاکھ نصیحتوں کے باوجود بھی وہ باز نہ آئے تو اس کا عمل ایک سفید مرغی کو ذبح کرے اور اس کا خون تلوں کے تیل میں ملائے اور اس تیل کی مالش اس کے سر پر کرے وہ خاتون بھی اگر ناجائز زنا کو ترک نہ کرے گی تو کربناک اذیتوں میں مبتلا ہوگی۔ اس عمل کو کرنے والے دوسرے افراد کرتے ہوئے سورۃ الفلق کا ورد کرتے رہیں اور مالش کرتے کرتے سر پر پھونکیں بھی مارتے رہیں اللہ کے حکم سے مقصد ضرور پورا ہوگا۔

## شوہر کی اصلاح کے لئے

اگر کسی شریف عورت کا خاوند غیر جگہ منہ مارتا ہو اور کسی بھی طرح سے اپنے گھر میں رہنے والے اصولوں کی تمیز بھول گیا ہو اور اپنے بچوں کو مارنے کے علاوہ اپنی شریک حیات کو بھی ناجائز مارتا ہو تو ایسے ظالم شوہر کی اصلاح اور اسے سیدھے راستہ پر لانے کے لئے صاحب عمل بعد نماز فجر زیتون کے تیل پر سورۃ الفلق کو اس کے خاوند کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اسے ہدایت کرے کہ اس تیل سے حلوا یا کوئی ایسی میٹھی چیز پکائے جس کو اس کا خاوند شوق سے کھاتا ہو اور اس کو کھانے میں اس کو کوئی



شک پیدا نہ ہو یہ اپنے خاوند کو کھلائے اللہ کے حکم سے اگر خاوند اس دم شدہ تیل سے تیار حلوے کا ایک لقمہ بھی نگل گیا تو ساری زندگی تک خاوند اپنی ہر طرح کی بد چلنی کو ترک کرے گا اور اس کا بند دماغ اس پاک کلام اور عمل کے ذریعے روشن ہوگا لیکن ہر عمل میں نام رسائل مع والدہ تصور باندھ کر ضرور لیا کرے اس سے عمل میں دوہرا اثر پیدا ہوتا ہے۔ اس عمل سے اگر کسی کا خاوند ناجائز گھر میں جھگڑا کرتا ہو مار پیٹ کرتا ہو زبان درازی کرتا ہو یا کسی نشے میں مبتلا ہو تو اسی عمل کو کیا جائے اور اثر نہ ہونے کی صورت میں اسی عمل کو زیادہ دنوں پر ترتیب دے اور جب تک مدعا حاصل نہ ہو تو تب تک اس عمل کو ترک نہ کرے اللہ کے حکم سے اسی عمل کے ذریعے وہ نتائج برآمد ہوں گے جو ایک طلسم یا جادو کا اثر رکھتے ہیں۔

## حفاظت حمل کے لئے

اگر کسی خاتون کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو صاحب عمل فرد زیتون کے تیل پر سورۃ الفلق کو اس خاتون کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اسے ہدایت کرے کہ اس تیل میں سے روزانہ تیل کے ختم ہونے تک صبح نہار منہ ایک چمچ پیا کرے اور اس کو روئی کی مدد سے اپنی ناف کے مقام پر اندر لگا دے اور اس کے اوپر چپکنے والی ٹیپ کی مدد سے لگا رہنے دے اسے کم از کم ایک دن تک لگا رہنے دے پھر اگلے دن نئی روئی استعمال کرے ان عمل والے دنوں میں اپنے خاوند سے ہم بستری نہیں کرنی ہوگی۔ سات دنوں تک اس عمل کو کر کے ہم بستری کرے پھر اگلے سات دنوں تک پرہیز ہوگا پھر سات دنوں کے بعد ہم بستری کرے اسی طرح عمل کے دنوں کو پورا کرے اللہ کے حکم سے اس عمل کے متعلقہ دنوں سے پہلے حمل ٹھہرے گا۔

## بچے کو دودھ کی رغبت کے لئے

اگر کسی خاتون یا کسی عزیز نے بچے پر کسی قسم کا کچھ جادو ٹونہ کروایا ہو اور بچہ اس اثر سے دودھ نہ پیئے تو کچھ مقدار زیتون کے تیل پر سورۃ الفلق کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ہدایت کرے کہ اس تیل کو بہت تھوڑی مقدار میں روئی پر لگا کر بچے کے دونوں کانوں میں اس روئی کو رکھے اللہ کے حکم سے بچہ دودھ کی طلب کرے گا اور خوب سیر ہو کر اپنی ماں کا دودھ پیئے گا اور اس عمل کی بدولت اس پر جو بد اثرات ہوں گے وہ بحکم الٰہی باطل ہوں گے جس سے پریشانی آتی ہے۔

## زہریلے کیڑے کے کاٹے کے لئے

اگر کسی کو کوئی ایسا کیڑا کاٹ لے جس کا زہر پورے جسم میں سرایت کر رہا ہو اور اس کی کسی بھی طریقے سے روک تھام نہ ہو رہی ہو تو تلوں کے تیل پر سورۃ الفلق کو (۱۱۵) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل کو اس متاثرہ حصے پر مالش کرے جہاں اس کیڑے نے کاٹا ہو اللہ کے حکم سے اس کے زہر کا مکمل خاتمہ ہو گا اس عمل کو مسلسل گیارہ دنوں تک کرے تیل کو ختم کرے خواہ اس کا اثر تین دنوں میں ہو یا دو دنوں میں لیکن گیارہ دنوں کی تعداد کو برابر کرنا ہو گا اور ساتھ ہی سورۃ شریف کو پڑھ کر اس متاثرہ حصے پر دم بھی کیا جائے اللہ کے حکم سے شفاء ہو گی۔ انشاء اللہ۔

## مفرور کی واپسی کے لئے

اس عمل کو اس طریقے سے کرے کہ اگر کوئی بچہ پڑھائی سے بھاگتا ہو یا ویسے



ہی گھر نہ رہتا ہو تو سرسوں کے پاؤ تیل میں قند سیاہ کا تیل ملائے اور صاحب فرد سورۃ الفلق کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل کی مالش اس بچے کے سر پر کرے اگر مالش کرنے سے شفاء نہ ملے تو روئی پر اس تیل کو لگا کر ایک ایک قطرہ اس بچے کے کانوں میں ڈالے اور مالش والا عمل بھی جاری رکھے اللہ کے حکم سے کامیاب ہو گا اگر کوئی بڑا گھر سے بھاگ جائے اور اس کی خیر و عافیت کی کسی بھی طریقے سے خبر معلوم نہ ہو رہی ہو تو سرسوں کے تیل میں ایک چڑا ذبح کر کے اس کا خون ملائے اور اس میں روئی کی بتیاں بنا کر اپنے مقصد کا مکمل تصور رکھ کر ان بتیوں کو چراغ میں جلائے اور عمل کرنے والا بھی چراغ کو جلا کر سورۃ الفلق کو مسلسل پڑھتا رہے اللہ کے حکم سے مفرور جہاں بھی ہو گا اس سے ایک قدم بھی آگے نہیں جا سکے گا اور گھبرا کر واپس ضرور آئے گا اگر کوئی چور چوری کر کے بھاگ جائے اور کسی بھی صورت اس کا سراغ نہ ملتا ہو تو پاؤ سرسوں کے تیل میں چوہے کا خون ملائے اور اس پر سورۃ الفلق کو (۵۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے پھر اس میں روئی کی بتیاں بھگو کر اپنے مقصد کا مکمل تصور رکھے اور انہیں چراغ میں جلائے اللہ کے حکم سے چور جہاں بھی ہو گا وہیں کسی مصیبت میں گرفتار ہو گا اور جب تک اس مال کو واپس نہیں کرے گا اسے کسی بھی طور سکون نہیں ملے گا۔ اس لئے اس عمل کو کرنے والا فرد اگر پہلے سے لوگوں کو مطلع کر دے تو ہو سکتا ہے کہ اس عمل کے ڈر و خوف سے کوئی ان کا اپنا چوری کا سامان اسی جگہ پر رکھ دے جہاں سے اس نے چرایا ہے کیوں کہ بعد اس عمل کے وہ ظاہر ہو کر رہے گا جو یقیناً چور ہو گا۔ اس لئے اس عمل کو کرنے سے پہلے سب کو آگاہ ضرور کریں ورنہ ہو سکتا ہے کہ آپ کا کوئی اپنا ہی اس چوری میں ملوث ہو پھر اس عمل کا توڑ بہت مشکل ہو گا۔

## تسخیر کے لئے

اگر کسی کو بھی جائز مقصد کے لئے مسخر کرنا ہو تو صاحب عمل پاؤ زیتون کا تیل لا کر اس پر سورۃ الفلق کو جس کو مسخر کرنا ہو اس کے نام کے اعداد اور سائل کے نام کے اعداد کو آپس میں ملا کر پڑھے اور اس تیل پر دم کرے پھر کچھ مقدار میں کالی مرچیں لے کر ان کو باریک پیس کر اس پر علیحدہ سے اوپر مذکورہ تعداد کے مطابق سورۃ الفلق کو پڑھے اور دم کرے پھر ان کالی مرچوں کو روئی کے اندر لپیٹ کر اسے اس تیل میں جلائے اللہ کے حکم سے اس کی تسخیر ضرور ہوگی جس کے لئے یہ عمل کیا جائے گا انشاء اللہ اس عمل کو حب کے لئے بھی کیا جا سکتا ہے لیکن حب جائز ہونی چاہیے مثلاً اگر دو محبت کرنے والے جائز پیار کرتے ہوں اور آپس میں شادی کرنا چاہتے ہوں تو سرسوں کے تیل پر کبوتر کو ذبح کر کے اس کا خون اس میں ملائے پھر اس پر دونوں طالب مطلوب کے نام کے اعداد کے مطابق سورۃ الفلق کو پڑھے اور روئی کو اس تیل میں بھگو کر چراغ میں جلائے اور دھوئیں کو محبوب کے گھر کی طرف حرکت دے اللہ کے حکم سے ان دو جائز پیار کرنے والوں کے درمیان حائل تمام رکاوٹوں کا خاتمہ ہوگا اور ان کی جائز محبت کامیاب ہوگی۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر میاں و بیوی آپس میں صلح سے نہ رہتے ہوں اور ان کی حرکات سے گھر کے دوسرے افراد بہت تنگ آ چکے ہوں تو پاؤ سرسوں کے تیل پر بعد نماز عصر سورۃ الفلق کو (۹۱۰۰ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور آخر میں دونوں میاں بیوی کا نام اس طرح لے کر



فلاں بن فلان فلاں علی الحب فلاں اور سورۃ کو پھر شروع سے پڑھے تیل میں زیادتی پیدا کرنے کے لئے اس میں دوسرا نیا تیل نہ ملائے بس اتنے تیل پر دم کرے جتنا استعمال کے بعد ختم ہو جائے اس تیل کے ختم نہ ہونے تک روزانہ بعد نماز عصر دم کر کے رکھ لیا کرے اور دونوں میاں بیوی اس تیل کی سر پر مالش کیا کریں۔ اللہ کے حکم سے ان میں ایسی کوئی بھی وجہ پیدا نہیں ہوگی جو لڑائی و غصہ کا سبب بنے۔

## دشمنی کے لئے

اگر کوئی دین کا دشمن اپنی باتوں سے کسی مسلمان صفت انسان کا دل دکھاتا ہو تو وہ بے بس ہو چکا ہو تو صاحب عمل اس کو سرسوں کے پاؤ تیل پر (۴۱) مرتبہ سورۃ الفلق کو پڑھ کر دم کرے اور جب بھی ایک مرتبہ سورۃ شریف پڑھ لے تو آخر میں اس طرح کہے کہ فلاں بن فلاں علی البغض والعدوات فلان بن فلاں یہاں دشمنوں کا نام لے کر اپنے مقصد کا مکمل تصور رکھے پھر اس کو ہدایت کرے کہ اس تیل کو کسی چراغ میں جلائے اور جہاں وہ دشمن رہتا ہو یا تو اس دھوئیں کو ان کے گھر کی طرف حرکت دے اور سورۃ الفلق کو پڑھ کر ساتھ ہی ساتھ خود دم کر کے ان کو تصور میں پھونک مار دیا کرے۔ اللہ کے حکم سے ان دشمنوں کی آپس میں جنگ ہوگی۔ اس عمل کو بھی کسی کی خاطر ناجائز عمل میں نہ لائے ورنہ گناہ کا سارا عذاب کرنے والے کے سر ہوگا۔

## حاکم کی زبان بندی کے لئے

اس عمل پر کامیاب ہونے کے لئے دو مرغوں کو ذبح کرنا ہوگا ایک بالکل سفید ایک بالکل کالا سیاہ صاحب عمل فرد اس عمل کو کرنے سے پہلے اس بات کی تصدیق

کرے کہ یہ عمل کرنا جائز ہے یا ناجائز اگر کوئی اپنے بھلے کے لئے اس عمل کو کروا
تو صاحب عمل اس کو کرنے کا ارادہ کرے ورنہ یہ عمل ناجائز ہونے کی صورت
صاحب کا پورا اثر ہی تباہ و برباد کردے گا جس کو اتنی محنت سے حاصل کیا گیا ہو
جس افسر کی زبان بندی کرنی ہو جو بولتے وقت کسی بھی بھلے مانس انسان کا دل
ہو تو کچھ مقدار میں قند سیاہ کا تیل لے کر پہلے سفید مرغ کو ذبح کر کے اس کا سارا
اس تیل میں ملائے یعنی خون کا آخری قطرہ تک اس میں ملا دے پھر اس کے اندر
کی بتیاں بنا کر ڈالے ایک بتی کو بنا کر اس میں ڈالے اور دیکھے کہ اس نے کتنا
جذب کیا ہے پھر دوسری بتی بنائے اسی ترتیب سے اتنی بتیاں بنائے جتنی اس خون
جذب کرنے کے لئے کافی ہوں بعد ازاں اس عمل کے تلوں کے تیل میں کالے
کو ذبح کر کے اس کا خون پہلے بتائے گئے طریقہ کے مطابق نچوڑ کر اس میں ملائے
دونوں مرغوں کا گوشت غریبوں میں تقسیم کردے پھر اس تیل و خون میں بتیاں تر کر
ایک ہی وقت میں بیٹھ کر بعد نماز ظہر صاحب عمل اس افسر کے نام کے اعداد اور
کے نام کے اعداد کو آپس میں ملا کر سورۃ الفلق کو پڑھے اور ان پر دم کرے پھر ان بتی
کو تعویذ کی طرح بند کر کے سائل کو ہدایت کرے کہ جو سفید مرغ کے خون سے بتی
بنائی ہیں ان کو کیلوں کی مدد سے پیپل کے درخت میں زور زور سے ٹھونکے اور ہر
ٹھونکنے سے پہلے اپنی نیت و مقصد کا مکمل لحاظ رکھے اور کالے مرغ کے خون سے
بتیوں کو اسی درخت کی جڑ میں دفن کرے اور مقصد کا دھیان رکھے اس جلالی عمل
بدولت اللہ کے حکم سے وہ افسر کبھی بھی اپنی زبان کو اس فرد کے حق میں ناجائز استعمال
نہیں کرے گا اس طرح اگر کسی کی بھی جائز طور پر زبان کرنی ہو تو اسی عمل کو کرے
نام دشمن اور سائل ان دونوں کے نام کے اعداد حاصل کر کے اس تعداد کے مطابق



سورۃ الفلق کو پڑھ کر دم کرے اور دونوں مرغوں والا عمل کرے ہر حال میں کامیاب
ہوگا۔ اس عمل کو بھی ناجائز ہرگز مت کرے ورنہ فائدے کے بجائے الٹا نقصان ہوگا۔

## دشمن کی بیماری کے لئے

اگر بغض و عداوت جائز ہو اور اس کی کامیابی کا مطلب کفر کی ہار ہو تو کالے تلوں
کے تیل میں کالے بکرے کا خون کچھ مقدار میں ملا کر اس پر سورۃ الفلق کو اس فرد کے
نام کے مطابق پڑھے بعد اس عمل کے روئی لے کر اس کو کبوتر کے خون میں تر کرے اور
اس دم شدہ تیل میں ان بتیوں کو جلائے اگر یہ عمل جائز ہوگا تو اس جلالی عمل کی بدولت
وہ فرد دن بدن نئی سے نئی اذیتوں میں گرفتار ہوگا۔ یہ عمل کرنے سے پہلے اچھی طرح
سے سوچ سمجھ لیں کیوں کہ اس طرح کے اعمال کرنے سے اللہ کی ذات ناراض ہوتی
ہے۔ یہ عمل سات دنوں کا ہے اس لئے سات بتیاں تیار کی جائیں اور مقصد کا تصور
باندھ کر اس پر عمل کیا جائے۔

## زیارت رسول اکرم ﷺ کے لئے

اگر کوئی سچا عاشق سرکار کی زیارت کرنے کا خواہش مند ہو تو اپنے آپ کو دنیاوی
غلاظتوں سے پاک کرے اور ظاہری و باطنی پاکی کے ساتھ روزانہ بعد نماز عشاء چراغ
کو جلا کر سورۃ الفلق کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائے اور اسی عمل کو اتنے دنوں
تک پڑھے جب تک مدعا حاصل نہ ہو اللہ کے فضل سے اگر نیت سچی ہوگی تو زیارت
ضرور ہوگی اور زیارت نہ ہونے کی وجہ بھی وہ فرد بن سکتا ہے جس کو پاکی یا پلیدی کی
شناخت نہ ہو۔ اس لئے اس عمل کو خاص طور پر پاکی کے ساتھ کریں ورنہ گناہ گار ہونے

کے ساتھ نقصان بھی ہوسکتا ہے اور اس میں سو فیصدی کامیابی حاصل ہونے کے لئے
ڈاکٹر فرقان سرمد سے رابطہ کریں اور اس فن کو باقاعدگی سے سیکھیں جو پوچھنے
استاد بھی نہیں بتاتا۔ پھر کتاب میں سے دیکھ کر اس عمل کو صحیح طرح سے کرنے ک
سیکھے اللہ کے حکم سے اس عمل کو کرنے والا ضرور حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت
مشرف ہوگا اور اسے دین و دنیا کی رحمتوں سے نوازا جائے گا۔ انشاء اللہ۔

## روحانی ترقی کے لئے

اس کو جو بھی ہر فرض نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے تو اللہ
سے اس کی دنیا میں کسی بھی شے کی کوئی حاجت نہیں رہے گی اگر کوئی بہت بڑی مص
سر پر آن پڑے اور اس سے نجات حاصل کرنے کے لئے کوئی بھی عمل یا طریقہ
دے تو اس کو اپنے کام کا تصور باندھ کر روزہ رکھ کر پڑھے اور ورد کر کے اللہ سے
کام کے ہونے اور مصیبت سے نجات کے لئے دعا کرے اللہ کے حکم سے اسی دن
کو مصیبت سے نجات دی جائے گی اگر اس کو کوئی بروز جمعہ نماز جمعہ کے بعد زعف
سے لکھ کر چاندی کے پترے میں بند کروا کر اسے اپنے گلے میں پہنے تو اللہ کے حکم
اس کے سارے کام خود بخود ہوجایا کریں گے۔ اس کے علاوہ اس کی اتنی فضیلت
جو بیان سے باہر ہے اس کا ورد کرنے والے کا رزق وسیع ہوگا اور دکان پر گاہک
میلہ رہے گا۔ اس لئے کوئی بھی اس کو کسی بھی مقصد کی خاطر پڑھے تو اللہ کی مدد اس
ساتھ ہوگی اور اس کو دنیا میں کسی بھی چیز کی کوئی حاجت نہیں رہے گی اور خاص طور
کوئی دشمن کسی فرد کو پریشان کرتا ہو یا کسی کے اپنے ہی بیگانوں جیسی حرکات کریں
ان کا دل توڑیں تو ان کے حسد سے محفوظ رہنے کے لئے اس کو پڑھ کر اللہ



کریں اللہ ان کو ان تمام افراد پر غلبہ عطا کرے گا جو ان سے حسد و بغض رکھنے والے
ہوں گے۔ انشاء اللہ۔

## استخارہ کے لئے

اگر کسی بھی بات کے متعلق استخارہ کے ذریعے معلوم کرنا ہو تو اس نقش کو زعفران
سے لکھ کر رکھ لے اور اس پر گاہے بگاہے سورۃ الفلق کو اسی مقصد کی خاطر روزانہ (۱۰۰)
مقدار میں پڑھ کر دم کر کے رکھ لیا کرے اس عمل کو کم از کم (۲۱) دنوں تک کرے اور
ضرورت کسی بھی بات کے متعلق پتہ لگانے کے لئے باوضو حالت میں اس نقش کو
قرآن مجید میں رکھ کر اپنی آنکھوں کو بند کر کے اس بات کے متعلق پورا تصور باندھے تو
تھوڑی ہی دیر بعد کسی طریقے سے اس بات کے متعلق صحیح طور پر آگاہ کیا جائے گا۔ پھر اس
پر عمل کرے اللہ کے حکم سے اس بات کے متعلق ذرا بھی شک نہیں ہوگا اور عمل
کرنے پر صحیح پائے گا۔ انشاء اللہ۔

## تسخیر حاکم کے لئے

تسخیر کا یہ لاثانی عمل ہر حال میں اپنا اثر ضرور دکھاتا ہے اور کرنے والا حیران
ہے لیکن عمل جائز ہونا چاہئے اگر کسی نے اپنے افسر کو تسخیر کرنا ہو اور اس سے کام بھی
ہو لیکن افسر وہ کام نہ کرتا ہو تو گلاب کے پودے سے سات ٹہنیاں توڑ کر لائے
انہیں سائے میں خشک کرے جب یہ خشک ہوجائیں تو سورۃ شریف کو تلاوت
کرتے ہوئے انہیں بوقت فجر جلا کر اس کی راکھ حاصل کرے اور ان کو جلانے والا عمل
کسی تانبے کے برتن کے اندر کرے اور تمام عمل کو باوضو حالت میں سورۃ کو مسلسل

پڑھتے ہوئے کرے پھر اس راکھ پر سورۃ کو اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر
تعداد میں پڑھے اور دم کرے اور کسی طریقے سے اس راکھ کو اپنے افسر کو کھلا دے
کھاتے ہی اس کے دل میں صاحب عمل فرد کی محبت بڑھے گی اور وہ اس کا کام
پر خوشی سے راضی ہوگا اور اس کام کو کر دے گا جس کے لئے اس عمل کو کیا گیا
طرح اگر کسی نے جائز محبت کی خاطر اس عمل کو کرنا ہو تو وہ تمام عمل کو بالکل اسی
سے کرے لیکن راکھ پر دم اپنے محبوب کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھ کر کرے
اسی طرح اگر کسی شریک حیات یا خاوند یہ عمل کرنا چاہے تو دونوں عمل کو کرنے
اپنے مطلوبہ شخص کے نام کے اعداد کے مطابق سورۃ کو پڑھیں اللہ کے حکم سے
اپنا مقصد نیک اور جائز رکھے گا وہ ضرور کامیاب ہوگا۔ انشاء اللہ۔

## فتح و کامرانی کے لئے

اگر کوئی دنیاوی معاملات میں کامیابی حاصل کرنا چاہتا ہو تو اس نقش کو سبز
کپڑے پر کالی سیاہی سے لکھ کر اگر مرد ہو تو اپنے سیدھے اور اگر خاتون ہو تو اپ
بازو پر باندھے اور اس کو دن میں ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الفلق کو (۲۱) مرتبہ
دم کیا کرے اور اس پر گاہے بگاہے عطر وغیرہ لگاتے رہیں اللہ کے حکم سے اس
کرنے والا کبھی بھی دنیا کے میدان میں نہیں ہارے گا۔ بلکہ اس کو ہرانے وا
مغلوب ہوں گے اور اس عمل کو کرنے والے کی ہر طرح سے فتح یابی اور ترقی ہوگی

## ہر کھیل میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی بھی کوئی کھیلتا ہو اور اسے اس میں کامیاب ہونے کے لئے کافی



دقت پڑ رہی ہو تو اس کھیل کو آسان بنانے اور اس میں فتح حاصل کرنے کے لئے اس
کو صبح سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد زعفران سے لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر
باندھے اللہ کے حکم سے کسی بھی میدان میں نہیں ہارے گا۔ اگر پھر بھی کوئی مسئلہ حل نہ
ہو تو اس نقش کو روزانہ اکیس مرتبہ کچی پنسل سے لکھے اور تمام نقوش پر عطر لگائے اور
آٹے میں گولیاں بنا کر مچھلیوں کو ڈالے اس عمل کو سات دنوں تک کرے اللہ کے حکم
سے وہ کبھی نہیں ہارے گا۔ انشاء اللہ۔

## مشکل کشائی کے لئے

اس ختم کو کسی بھی مقصد کی خاطر کیا جا سکتا ہے خاص طور پر یہ کسی قیدی کے لئے
بہتر رہتا ہے اس کے لئے اس کا تعلق کسی کی جان بچانے یا جان سے مار دینے
سے ہو سکتا ہے حالانکہ اس کا فیصلہ عدالت میں ہوتا ہے اس کے علاوہ کوئی بھی اپنی
کسی مقصد کی خاطر اس سورۃ الفلق شریف کا ختم دلوائے اور اپنی ناممکن کوشش کو ممکن
بنتا کے دیکھ لے اس لئے اگر کوئی بے گناہ شخص گرفتار ہو گیا ہو اور اس کی واپسی کا
کوئی بھی راستہ نہ ملتا ہو تو اپنے گھر میں سورۃ الفلق کا ختم اس طریقے سے دلوائے اللہ
کے حکم سے بے گناہ شخص رہا ہوگا۔ اس عمل کو کرنے والا اگر امیر شخص ہو یا تو وہ
صورت انداز میں میٹھے چاولوں کا زردہ اس نیت سے پکوائے اور بازار سے اچھی قسم
کے بادام لائے اور ہر بادام پر سورۃ الفلق کو ایک مرتبہ پڑھے افراد کی کوئی قید نہیں
ہے۔ اگر ایک آدمی ہوگا تو اس کو کافی مشکل پیش آئے گی اور اگر کچھ حضرات مل کر اس
کو پڑھ لیں تو چند دنوں میں یہ ختم ہو جائے گا سورۃ الفلق کو سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھا
جائے گا دنوں کی بھی کوئی قید نہیں ہے۔ بس ہر بادام پر سورۃ الفلق کو ایک مرتبہ پڑھیں

اور سوالاکھ کی تعداد کو پورا کر کے اسے ختم کریں اور اپنے مقصد کی دعا کریں
چاولوں کی پکائی ہوگی وہ غریبوں اور مسکینوں میں بانٹ دے اور باداموں کو
پیس کر اس کا آٹا بنا کر اس کی سادی گولیاں بنا کر دریا میں ایسی جگہ ڈالے
مچھلیاں ہوں۔ یا کوئی ایسا تالاب ڈھونڈے جہاں مچھلیاں ضرور ہوں اللہ کے
قیدی شخص بہت جلد اور چند دنوں میں رہا ہوگا اور اگر کوئی شخص غریب ہو اور
صدقہ نہ دے سکے تو اپنی حیثیت کو دیکھتے ہوئے اللہ کی راہ میں کچھ ضرور بانٹے
شریف کو اسی ترتیب سے باداموں پر پڑھ کر مچھلیوں کو ڈالے مقصد حل ہوگا۔
علاوہ اگر کوئی بہت بڑا کام ہو اور کسی بھی طریقے سے حل نہ ہوتا ہو تو اللہ کے نام
کچھ بانٹ کر سورۃ الفلق کو سوالاکھ کی تعداد میں پڑھے اللہ کے فضل سے اس طر
اپنانے والا اپنے مقصد میں ضرور کامیاب ہوگا۔ اس عمل مبارک سے وہ
ہوجائے گا جو ہمیشہ کے لئے ناممکن بن گیا ہو۔ اس لئے مقصد اور وقت کے لحا
سوالاکھ کی تعداد کو پورا ضرور کرے حسب توفیق اللہ کے نام پر بھی کچھ ضرور بانٹے
اس عمل کا ایک حصہ ہے۔

اس تمام عمل میں باوضو رہنے کی کوشش کریں تو اس عمل کو چار چاند لگا دے

## مشکل کشائی کے لئے

اگر کوئی اپنی کوتاہیوں سے کربناک اذیتوں میں پھنس گیا ہو اور دن بدن
بجائے الٹا پست و نیچے درجے میں پہنچ چکا ہو اور توبہ و استغفار کا طالب ہو اور دوبا
اصل جگہ پر پہنچنا چاہتا ہو تو سورۃ الفلق کو ہر فرض نماز کے بعد اپنے نام کے اعدا
مطابق پڑھے اور اللہ سے زیادہ سے زیادہ اپنی ترقی اور گناہوں کی معافی کی دعا



اللہ کے حکم سے دوبارہ اسی مقام پر فائز ہوگا۔ یا کسی صاحب کرامت بزرگ کے مزار
پر سورۃ الفلق کو ان کے سرہانے بیٹھ کر پڑھے اور ان کو اللہ سے دعا کرنے کی
درخواست کرے اللہ ضرور اس شخص کو مصیبت سے نکالے گا اور اپنے اس بندے پر اپنی
رحمت کے دروازے کھولے گا۔ انشاءاللہ۔

## قید سے رہائی کے لئے

اگر کوئی بے گناہ اور ناجائز طور پر قید ہوگیا اور باہر آنے کے تمام راستے اس
پر بند ہوچکے ہوں تو اس نقش کو لکھنے سے پہلے سب سے پہلے اللہ کے نام کا ختم ضرور
دلوائے۔ پھر اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اس کے اندر پانچ دانے الائچیوں کے سورۃ
کو پڑھ کر دم کرے اور پڑھنے کی تعداد اس قیدی کے نام کے اعداد کے مطابق ہو اور
تعویذ کی طرح بند کر کے اس قیدی کو دے تاکہ وہ اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھ
لے اللہ کے فضل سے اگر بے گناہ ہوگا تو چند دنوں کے اندر چھوٹ جائے گا۔ اگر اس
کے درمیان کوئی دوسرا اس کی مخالفت کرے گا تو اللہ کے حکم سے خود اس سزا میں قید
ہوجائے گا جس نے اس کو بے گناہ قید کروایا ہوگا لیکن قیدی کے لئے لازم ہے کہ اس
سورۃ کو مسلسل پڑھے اور اللہ سے اپنے مقصد کی دعا کرے اللہ کرم فرمائے گا۔ انشاءاللہ۔

## مفرور کی واپسی کے لئے

اگر کوئی مفرور ہوجائے اور کسی بھی طریقے سے واپس نہ آتا ہو تو اس نقش کو سرخ
روشنائی سے لکھ کر اسے کسی قفل میں ڈال کر اوپر موم لگا کر اسے چلتے پانی میں بہائیں
اللہ کے حکم سے مفرور واپس آئے گا اور اس دوران مفرور کا مکمل تصور باندھ کر سورۃ

الفلق کو بعد نماز عشاء (۵۱) مرتبہ پڑھ کر تصور رکھ کر دم کیا کرے۔

## چوری سے حفاظت کے لئے

اگر اس نقش کو زعفران سے لکھ کر کسی بھی صندوق میں رکھا جائے تو اس صندوق کی اشیاء کو کوئی بھی لوٹ نہیں سکے گا۔ اگر یہ کسی دوکان پر لگایا جائے تو اس کا مال چوروں سے ہمیشہ محفوظ رہے گا غرض اس نقش کو اس نیت سے لکھ کر جہاں رکھا جائے گا یا لگایا جائے گا تو اللہ کی مدد سے چور اپنے مقصد میں کبھی بھی کامیاب نہیں ہو سکے گا۔ انشاء اللہ۔

## چور کی گرفتاری کے لئے

اگر کوئی چور کسی گھر سے سامان چرا کر بھاگ جائے اور اس سے تمام گھر والوں کو پریشانی ہو تو کہیں سے ہرن کی کھال لائے اور اس پر زعفران سے سورۃ الفلق کو لکھے اور اپنے مقصد کا تصور باندھ کر اس پر دم کرے اور اسے ہوا میں ایسی جگہ لٹکائے جہاں سے مال چوری ہوا ہے اللہ کے حکم سے چور جہاں بھی ہوگا وہاں سے ایک قدم بھی آگے نہیں جا سکے گا اور پریشان ہو کر واپس آئے گا یا سامان کو کسی بھی طریقے سے واپس لائے گا کیوں کہ اس کے پاس جو بھی چرایا ہوا مال ہوگا اس کے لئے اور نقصان کرے گا اس لئے جو بھی فرد اس عمل کو کرے گا خود اس کا اثر دیکھے گا۔

## چور کی شناخت کے لئے

اگر کئی افراد پر چوری کا شبہ ہو تو ان کو اپنے سامنے بٹھا کر فولادی چھری پر سورۃ



الفلق کو (۲۱۲) کی تعداد میں پڑھ زمین میں گاڑھ دے اور تھوڑی دیر باتوں میں لگا کر ان سب پر دم کر دے اور چھری کو وہاں لگا رہنا دے اور سب سے کہے کہ اٹھ جائیں تمام افراد اٹھ جائیں گے اور جو ان میں سے چور ہوگا وہ بیٹھا رہے گا تب تک جب تک چھری نکال نہ لی جائے یہ بھی شناخت چور کا بے مثال عمل ہے۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر میاں بیوی آپس میں بہت لڑتے اور جھگڑتے ہوں اور ان کی کسی بھی طرح اصلاح نہ ہوتی ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈالے جب اچھی طرح اس پانی میں نقش کا زعفران گھل جائے تو جہاں پر دونوں سوتے ہیں وہاں اس پانی کے چند قطرے اس طرح چھینکے کہ بستر (تر) معلوم نہ ہوا اور اس میں سے کچھ پانی پینے کے لئے بھی دے اللہ کے حکم سے دونوں آپس میں اتفاق مہر و محبت سے رہیں گے۔ پھر ان دونوں کے پہنے ہوئے کپڑوں میں سے دونوں کی قمیض کے کپڑے کا ایک ایک تار نکال کر اس کو آپس میں بل دے کر اس پر سورۃ الفلق کو اپنے مقصد کا تصور باندھ کر پڑھے اور اس پر کل سات گرہیں لگائے اور اس دھاگہ کو ان دونوں میں سے کوئی بھی اپنے پاس رکھے تو ان میں کبھی لڑائی جھگڑا فتنہ وفساد نہیں ہوگا۔ انشاء اللہ۔

## شوہر کی اصلاح کے لئے

اگر کسی عورت کا خاوند زیادہ زبان درازی کرتا ہو اور کسی بھی طرح اصلاح کرنے سے باز نہ آتا ہو تو ان نقوش کو زعفران سے لکھ کر روزانہ دنوں کی تعداد کے مطابق زعفران سے لکھ کر مصری کے شربت میں گھول کر پلائے اللہ کے حکم سے اس

کے شوہر کی اصلاح ہوگی اور وہ ناجائز گھر میں کبھی بھی فتنہ وفساد برپا نہیں کرے گا
انشاءاللہ۔

## تسخیر حب کے لئے

اگر اس چلہ کو جائز مقصد کے لئے کیا جائے گا تو تین دن کے اندر حب کا کام
ایسے طریقے سے ہوگا کہ کرنے والا حیرت ظاہر کئے بغیر نہیں رہ سکے گا کیوں کہ یہ خاص
حب کا عمل ہے اور ان مرد حضرات کی مکمل روک تھام کا جو ناجائز جگہ اپنی خواہش کو پورا
کرتے ہیں اور اپنی شریک حیات کو بات بات پر مارتے اور گھر میں فساد برپا کرتے
ہیں اس لئے ان باتوں کو ضرور یاد رکھیے کہ یہ اعمال پاکیزہ ہیں لیکن ان کے طریقے
میں فرق بہت زیادہ ہے اس لئے جائز اس عمل کو کیجئے ورنہ نقصان میں مبتلا ہونے کا
اندیشہ ضرور ہوگا اس لئے اگر کوئی کسی سے جائز محبت کرتا ہو اور اس سے محبت کا مقصد
شادی کرنا ہو اور ان کے درمیان بہت ساری رکاوٹیں ہوں تو اگر عمل کرنے والا مرد ہو تو
اتوار کے دن بکرے کا دل بغیر کاٹ کے حاصل کرے اور اپنے پاس گیارہ سوئیاں
رکھے پھر اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر ایک سوئی پر سورۃ الفلق کو گیارہ مرتبہ پڑھے
اور اپنے محبوب کا نام لے کر اس دل میں لگادے اسی طرح تمام سوئیوں کو گیارہ مرتبہ
پڑھ کر دل کے اندر چبھوئے اور آخر میں سورۃ کو (۱۱۱) مرتبہ پڑھ کر دل پر سوئیوں
سمیت دم کر کے اسے قبرستان میں دو قبروں کے درمیان دفن کرے اللہ کے حکم سے
اس عمل کی بدولت چند دنوں میں لڑکی والے خود رشتہ لے کر آئیں گے لیکن اس عمل کو
کرنے والا نسلی امتیاز کو ضرور یاد رکھے اور اس عمل کو کرنے والی خاتون ہو تو وہ بکری کے
دل پر اس عمل کو اسی طرح کرے اللہ جائز محبت کرنے والوں کی تمام رکاوٹیں دور کرے



گا۔ اگر کسی شریف عورت کا خاوند زناکاری کرتا ہو تو اس عمل کو اسی طرح کر کے بعد میں
اپنے خاوند کی تصویر لے کر اس پر اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر سورۃ الفلق کو اپنے
خاوند کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور بکری کے دل کے سوراخ میں اس تصویر کو
رکھ دے اگر پھر بھی اس شریف عورت کا بگڑا ہوا خاوند درست نہیں ہوگا تو ضرور عذاب
میں گرفتار ہوگا اور کسی بھی عورت سے مباشرت کرنے کے قابل نہیں رہے گا۔ انشاءاللہ۔

## دشمنی کے لئے

یہ عمل بھی ناجائز ہرگز نہ کیا جائے کیوں کہ اس طرح کے اعمال کرنے کا مطلب
اللہ کے غضب کو آواز دینے کے برابر ہے۔ اس لئے کوئی اسلام کا دشمن اپنے اوچھے
ہتھکنڈوں سے کسی مسلمان کو اذیت دیتا ہو اور ہر مرتبہ اسے نقصان سے دوچار کرتا ہو
تب اسی سلسلے کے پیش نظر اگر کسی دشمن کی ایذا رسانی کی خاطر اس کا کاروبار اور اس
کے گھر سے متعلق بے عزتی کروانا فرض بن جائے اور اس عمل کو کرنے والا اللہ کا
تابعدار ہو تو اس نقش کو مٹی کی ایک چھوٹی سی کلیا میں رکھے اور اس کے اوپر اور نیچے
کالے ماش ڈال دے اور اسی کلیا پر سورۃ الفلق کو دشمن کے نام کے اعداد کے مطابق
اور اس میں (۸۱) ان اعداد کا اضافہ کر کے اسی وقت پڑھ کر کلیا پر دم کرے اگر دشمن کی
دکان پر عمل کرنا ہو تو اس سفاک کے نام کے اعداد کے ساتھ ان اعداد کا اضافہ کر کے
سورۃ الفلق پڑھے (۸۱) اور اگر کسی کو گھر سے گمراہ کرنا ہو تو ان اعداد کا اضافہ رکھے
(۲۲۵) اور اس کلیا کو بعد دم کرنے کے مٹی کا ڈھکن دے کر اوپر آٹے کا لیپ کر دے
اور دشمن کی دوکان پر عمل نمبر (۸۱) والا دفن کرے پھر دیکھے کہ اس جلالی عمل کی بدولت
وہ دشمن کیسے چند دنوں میں ذلیل اور رسوا ہوتا ہے اور اس کا کاروبار کیسے تباہ و برباد ہوتا

ہے۔اس لئے اس عمل کو سوچ سمجھ کر کرنے کا قدم اٹھائیں۔ کیوں کہ یہ عمل
حالت میں کرنے والے کا نقصان کرسکتا ہے۔

## دشمن کی بربادی کے لئے

اگر کسی کا دشمن اسے نئے و عجیب طریقوں سے اذیت کا نشانہ بناتا ہو تو اس
کو کالی سیاہی سے لکھ کر اس پر سورۃ الفلق کو اپنے دشمن کا تصور باندھ کر (۴۱) مر
پڑھ کر دم کرے اور اسے کسی بزرگ کے مزار پر دفن کردے اور نقش کے پیچھے اپنا مختصر
مقصد اور نام دشمن مع والدہ ضرور لکھے۔

## دشمن پر فتح یابی کے لئے

اگر کسی کا اپنے دشمن کا غلبہ رہتا ہو اور اس کا کوئی حل نکلنے کی بجائے مغلوب
پریشان رہتا ہو تو کسی وقت مقررہ پر کسی بھی نماز کے بعد سورۃ الفلق کو (۱۱۱) مرتبہ اپ
دشمن کا تصور باندھ کر پڑھے اور اس نقش کو بھی کاغذ پر درج کرکے رکھ لے اور اس
اس دشمن کا نام لکھ کر اپنا مختصر سا مقصد لکھ کر اسے قبرستان میں دو قبروں کے درمیان رکھ
دیں دشمن اپنے شر سے کسی بھی بھلے مانس فرد کو پریشان نہیں کرسکے گا۔

## دشمن کے شر سے حفاظت کے لئے

اس عمل کے ذریعے دشمن یا اپنے خواہ کسی بھی طریقے سے نقصان پہنچانا چاہتے
ہوں گے تو اللہ کے فضل وکرم سے اس کا کبھی بھی نقصان نہیں کرسکیں گے۔جس کے پاس یہ
نقش ہوگا یا جو اس عمل کو کرے گا لیکن اس عمل کو کرنے والے حضرات اوپر مذکورہ عمل میں



کامیابی حاصل کرنے کے لئے بالکل نہ کریں جو ناجائز فروشی کا کام کرتے ہوں بلکہ وہ
افراد کریں جو شریف اور مہذب ہونے کے ساتھ معصوم ہوں اور ان کو کسی ظالم کے شر سے
نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو تو اس نقش کو تین عدد سبز ریشمی کپڑے پر زعفران سے لکھیں ایک
نقش کو اپنے گلے میں باندھے دوسرے نقش کو کسی جلیل القدر ولی اللہ کے مزار پر باندھے
تیسرے نقش کو کسی ایسے مرد کی قبر پر باندھے جو ظلم کا شکار ہو کر قتل ہوا ہو پھر اس نقش کے
اثرات خود اپنی آنکھوں سے ملاحظہ فرمائیے لیکن یہ ہدایت کے طور پر سورۃ الفلق شریف کا
مسلسل ورد رکھے کیوں کہ اگر اس عمل کے ساتھ اس سورۃ کا ورد نہ کیا گیا تو اس نقش کو پاس
رکھنے والے کا ذہن ماؤف بھی ہوسکتا ہے اور اس عمل میں کامیاب ہونے کے ساتھ وہ خود
بھی کسی حادثہ کا شکار ہوسکتا ہے اس لئے اس عمل میں سورۃ کا ضرور ورد کرے۔

## دشمن سے محبت کے لئے

اگر کوئی ایسا دین کا دشمن ہو جو کسی بھی طریقہ سے باز نہ آئے تو ان نقوش کو
زعفران سے لکھ کر اس کے اندر نام دشمن مع والدہ لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر دونوں
کے متعلقہ حساب سے پلائے دشمن دوستی قبول کرے گا۔اس عمل کو ایسا فرد کرسکتا ہے
جس کے گھر میں کسی فساد سے پھوٹ پڑ گئی ہو اور کوئی ان کا چاہنے والا دوستی چھوڑ کر
دشمن بن گیا ہو اور ان کا دل دکھاتا ہو یہ عمل تیز بہدف ثابت ہوگا۔انشاء اللہ۔

## محبوب کی خواب بندی کے لئے

یہ عمل اگر دو میاں بیوی میں سے کوئی ایک دوسرے کی خاطر کرے تو مصنف کو
بہت خوشی ہوگی اور اگر اسی عمل کو ناجائز کرے گا تو وہ نقصان اٹھانے کے ساتھ ساتھ اپنا

اور بھی نا قابل تلافی نقصان کر بیٹھے گا۔ اس لئے جائز مقصد کی خاطر اس عمل کو کیجئے
اس کے اثرات خود ملاحظہ فرمائیں اس عمل کی بنیاد ایک ایسی محبت کو منوانے سے ہے
اپنی سچی محبت کے پیغام کو بتائے بغیر کامیاب ہو جاتا ہے اور عمل کو کر لینے کے بعد اگر
طالب یہ عمل کر چکے تو مطلوب کو دن اور رات میں کوئی فرق نظر نہیں آئے گا اور وہ ہر
وقت صرف طالب کے لئے جینا پسند کرے گا اور طالب کے لئے ہی مرنا اس کی خاطر
سب کچھ وہ کرنے کو تیار ہو گا جوان کی محبت کو جائز طور پر مضبوط بنائے ان مقاصد کی
تکمیل کے لئے سفید رنگ کا موم لے کر اس کو تھوڑا سا پگھلا کر تصور میں ہی ایک پتلا
بنائے اور اپنے ہاتھ میں سات سوئیاں رکھے ایک سوئی پر سورۃ الفلق کو (۴۱) مرتبہ پڑھ
کر اس کی آنکھ میں چبھو دے اور اسی طرح انسان کے جسم میں جتنے سوراخ ہوں وہاں
سب سوئیوں پر علیحدہ علیحدہ سورۃ الفلق کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کر کے ان تمام سوراخوں
میں رکھ کر بعد میں اس عمل کے اوپر سفید کپڑا لپیٹ کر اس پر سورۃ الفلق کو اس کے نام
کے اعداد کے مطابق پڑھے جس کے لئے یہ عمل کیا جا رہا ہے پھر اس کو اسی کپڑے سمیت
اپنے محبت کی راہ گزر میں دفن کر دے یا جہاں وہ سوتا ہو وہاں اس کو دفن کرے اللہ کے حکم
سے جائز محبت کے حصول کے لئے یہ عمل کبھی بھی خطا نہیں جائے گا اور ناجائز کرنے
والے اس عمل کو ہر مرتبہ کرنے سے بالکل بے کار ہی پائیں گے اس لئے جائز اس عمل کو
کرنے والا خود دیکھے گا کہ اس کا محبوب اس کے لئے جیئے گا اور اسی کے لئے مرے گا اور
اس کی ہر وہ جائز بات مانے گا جس کے لئے اس عمل کو کیا گیا ہے۔

## زبان بندی کے لئے

اگر کسی کی زبان خاطر خواہ چلتی ہو اور وہ اپنی زبان سے دوسرے معصوم لوگوں کا



پڑتا ہو تو اس نقش کو سرخ روشنائی سے لکھ کر نیچے اس کا نام لکھے جس کی زبان بند
نی ہے اسے ایک عدد کسی پرانے پیپل کے درخت پر اس طرح لٹکائے کہ ہوا سے
ہے دوسرے کو جہاں آگ جلتی ہو وہاں دفن کرے تیسرے کو چلتی نہر یا دریا کے
رے پر دبائے اور چوتھے کو اگر صاحب عمل مرد ہو تو اسے اپنے سیدھے بازو پر
ھے اور اگر کوئی خاتون ہو تو اسے اپنے الٹے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے اگر
ئی ناجائز زبان چلاتا ہو گا تو اس عمل کی بدولت اس کی اصلاح ہو گی اور وہ ناجائز
زبان چلانا ترک کر دے گا۔ انشاءاللہ۔

## زبان بندی کے لئے

سورۃ الفلق شریف کو اس فرد کا مکمل تصور باندھ کر روزانہ ہر فرض نماز کے بعد
(۷ ) مرتبہ پڑھے اللہ کے حکم سے اس فرد کی زبان بندی ہو گی جو زیادہ زبان درازی
کرتا ہو گا۔

## دست غیب کے لئے

اس نقش کو نوچندی جمعرات کو سورج نکلنے کے ایک گھنٹے کے بعد جو بھی تحریر کر
کے تعویذ کی طرح بند کر کے اپنے سر پر کسی ٹوپی یا پگڑی کی مدد سے سر پر باندھے اور
اگلے دن پھر اسی نقش کو زعفران سے لکھ کر اسی عمل کو دہرائے اور پہلے نقش کو آٹے میں
بند کر کے اس کی گولی بنائے اس عمل کو لگاتار چالیس دنوں تک کرے اور اکتالیسویں
دن والا نقش اپنے پاس رکھے اور ان گولیوں کو دریا یا کسی تالاب میں مچھلیوں کو ڈالے تو
اللہ کے حکم سے اس کو غیب کے ذریعے مال و دولت حاصل ہو گی۔ اس عمل کا کسی سے

بھی ہرگز ذکر نہ کرے سریع التاثیر عمل مبارک ہے۔

## فراخی رزق کے لئے

اگر کوئی بھی رزق کی تنگی سے پریشان ہو تو اسے چاہئے کہ اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہو اور اس نقش مبارک کا اثر دیکھنے کے لئے نوچندی جمعرات والے دن روزہ رکھے اور اس روزے کی سحری وافطاری نمک اور پانی سے کرے اور بعد نماز فجر اور نماز عشاء سورۃ الفلق کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے اس عمل کو صرف نماز فجر کے بعد یا بعد نماز عشاء اسی عمل کو پڑھنے سے پہلے نقش کو لکھ کر پاس رکھ لے اور عمل پڑھنا شروع کرے جب عمل کو پڑھ لے تو اس لکھے ہوئے نقش پر دم کرے اور اسے اپنے بازو پر باندھے یا اگر بازو پر نہ باندھ سکے تو اسے اپنے کاروباری مرکز پر قبلہ رخ لگائے اور ہر جمعرات کو اسی عمل کو روزہ رکھ کر کرلیا کرے اللہ کے حکم سے رزق میں زیادہ کشادگی پیدا ہوگی اور ہر طرح کی بندش دور ہوگی۔ انشاء اللہ۔

## روزگار کے لئے

اگر کوئی بھی ہر وقت بے کار ہو اور اسے کہیں بھی کام نہ ملتا ہو اور نہ ہی اس کا دل کام کرنے کو کرے یا کام کرتا ہو اور کام اس کی سمجھ میں نہ آتا ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر ایک عدد کو اپنے گھر میں لٹکائے اور جب تک کام نہ ملے اسے ہوا میں رہنے دیں اگر کوئی کام مل جائے تو اس نقش کو اتار کر اپنے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے اچھا روزگار ملے گا اور جو کام سمجھ میں نہ آرہا ہوگا وہ بھی سمجھ میں آئے گا اور اس سے متعلق جتنی بھی رکاوٹیں ہوں گی وہ دور ہوں گی۔



## آسیب زدہ مکان یا دکان کے لئے

اگر کسی گھر یا دکان میں آسیب کے اثرات پائے جائیں تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اس پانی کے چھینٹے اس گھر میں لگا دیں اور ایک عدد زائد لکھ کر اسے اس مقام پر فریم کروا کر لگائیں اللہ کے حکم سے یا تو آسیب بھاگ جائے گا یا جل جائے گا۔ انشاء اللہ۔

## جادو سے نجات کے لئے

اگر کسی پر بھی بہت سخت جادو کیا ہو جس سے وہ دن بدن کرب ناک اذیتوں کا نشانہ بن گیا ہو تو ان تمام نقوش کو بالکل سفید رنگ کے مرغ کے خون سے لکھ کر مریض اپنے گلے میں باندھے اور روزانہ بیس دنوں تک ان نقوش کو علیحدہ علیحدہ زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اسی مقررہ دن کی صبح سے لے کر شام تک ختم کر دے اور اگلے دن نیا نقش لکھ کر شام یا رات کو ختم کر کے اگلا نقش نیا تحریر کرے اور اس تمام عمل کو بروز اتوار شروع کرے۔ اللہ کے حکم سے ان بیس دنوں کے اندر اندر بڑے سے بڑے جادو کا جڑ سے مکمل خاتمہ ہوگا۔ انشاء اللہ۔

## مسان سے نجات کے لئے

اگر کسی کو مسان کھلا دیئے ہوں تو اس نقش کو پانچ عدد زعفران سے لکھیں اور جو بھی مریض ہو اس کی چارپائی یا جہاں وہ سوتا ہو ان چاروں کو چار پائے پر باندھے اور پانچویں نقش کو اپنے گلے یا بازو پر باندھے بفضل خدا مسان کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ اگر اثر

نہ ہو تو ایک عدد نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اس کا پانی استعمال کر
مسان جسم کے اندر ہی جل کر راکھ ہو جائیں گے۔ اگر پھر بھی آرام نہ ملے تو اس
کی اس وقت کی پہنی ہوئی قمیض کو پھاڑ کر اس پر سورۃ الفلق کو (۴۱) مرتبہ پڑھ
کرے اور اس کو جلا کر اس کی دھونی اس کو دیں جو مسان کے عارضے میں مبتلا
کے حکم سے مسان کا بالکل جڑ سے خاتمہ ہو جائے گا۔ انشاء اللہ۔

## نظر بد کے لئے

اگر اس نقش کو کالے رنگ کے کپڑے پر سنہری روشنائی سے لکھ کر اپنے
بازو پر باندھے تو اللہ کے حکم سے اسے کبھی بھی بدنظری کی شکایت نہیں ہوگی اس
علاوہ اس نقش کو اسی طریقے سے لکھ کر جادو، ٹونہ، مسان، آسیب، سایہ والے ک
میں باندھ دیا جائے تو ہر قسم کا جادو ٹونہ اور ہر طرح کی قباحتوں سے محفوظ ہوگا۔
دوہرا اثر کرنے کے لئے اس نقش کو پھر سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر پانی میں گ
اس کا پانی پیئے تو اس عمل سے دوہرا اثر پیدا ہوگا اور اس مقصد میں سو فیصد
کامیابی ہوگی۔ ویسے اس سورۃ کو پڑھ کر دم کرنے سے بھی بدنظری کا خاتمہ ہوتا

## تمام امراض کے لئے

تمام اقسام کی بیماریوں کے لئے اس تکسیر کو زعفران سے لکھ لینے کے بعد اللہ
نام کا ختم دلوائیں اور اس پر گلاب کا عطر لگا کر اسے اپنے گلے میں باندھے اگر
اندرونی امراض ہوں خواہ یہ کوئی بڑا مرض ہی کیوں نہ ہو تو اس تکسیر پاک کو زعفران
کر اسے زیتون کے تیل میں ڈالے اور برتن اتنا ہی بڑا ہو کہ کاغذ کو رکھ لینے کے بعد



ہو بلکہ پوری تکسیر اس برتن میں کھلی ہوئی آسانی سے آجائے پھر اس تیل کو کسی مخصوص
ت میں اپنے جسم پر مالش کریں اللہ کے حکم سے اندرونی تمام امراض کا خاتمہ ہوگا۔

## چہرے کی خوبصورتی اور کشش کے لئے

اگر کسی کے بھی منہ پر دانے نکل آئے ہوں یا کسی کا چہرہ ویسے ہی بے رونق ہو تو
س نقش کو زعفران سے لکھ کر اسے دودھ میں ڈال کر اس دودھ کی مالش اپنے چہرے پر
یا کرے اور اس کا ذکر کسی سے بھی نہ کرے اللہ کے حکم سے چہرے پر نمایاں رونق
یدا ہوگی۔

## درد شقیقہ کے لئے

درد شقیقہ کے مکمل خاتمے کے لئے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر
س کا پانی پیا جائے اور ایک عدد اپنی کنپٹیوں پر پھیرا جائے بفضل خدا درد شقیقہ کا خاتمہ
گا۔ اگر پھر بھی آرام نہ ملے تو اس نقش کو اپنے کپڑے پر لکھ کر اپنے سرہانے رکھ کر سویا
ے اور ساتھ ہی اوپر والے عمل کو بھی جاری رکھے درد شقیقہ کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ اگر
بھی ان اعمال میں کوئی کمی رہ جائے تو اپنے پہنے ہوئے کپڑے پر سورۃ کو اپنے نام
ے اعداد کے مطابق پڑھے اور دم کر کے اس کو تھوڑا جلا کر اس کی دھونی لیا کرے
شقیقہ کا جڑ سے خاتمہ ہوگا۔ انشاء اللہ۔

## احساس کمتری کے لئے

اگر کوئی احساس کمتری کا شکار ہو گیا ہو اور زندگی کے ہر میدان میں اپنی اس

کمزوری سے ہارتا ہی جائے تو ایک نقش کو اپنے بازو پر باندھے اور ایک کو چاندی کے
پترے پر کندہ کروا کر اس پر شہد ڈال کر اس کو صبح نہار منہ چاٹے کم از کم اس عمل کو
دنوں تک کیا جائے اللہ کے فضل واحسان سے احساس کمتری کا شکار ہونا بند ہوگا۔

## قوت حافظہ کے لئے

اگر کسی کا حافظہ بالکل ہی بے کار ہو گیا ہو اور اس سے اس کی عقل وشعور میں
پیدا ہو چکا ہو یہاں تک کہ وہ اپنی حس فطانت کی قوت کے سلب ہو جانے سے
اور مدح وذم میں تمیز نہ کر سکتا ہو جب کوئی اس مرض میں مبتلا ہو چکا ہو تو سورۃ
کے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر ایک مریض کے گلے میں پہنائے اور ایک
عرق میں ڈال کر اس عرق کو صبح نہار منہ پیئے اللہ کے حکم سے ذہنی تمام امراض سے
نجات ہوگی۔ انشاء اللہ۔

## آنکھوں کی روشنی کے لئے

اگر کسی کی آنکھیں دکھتی ہوں یا ان میں درد رہتا ہو یا پڑبال، موتیا، ہوا
امراض سے چھٹکارہ پانے کے لئے اس نقش کو تازہ پانی میں گھول کر رکھے اور کسی
برتن میں اس پانی سے آنکھوں میں چھینٹے لگائے اور اس پانی کی بے ادبی نہ کرے
کو زعفران سے لکھے اور سرمہ پر سورۃ الفلق شریف کو اپنے نام کی تعداد کے
اپنے کام کا تصور باندھ کر پڑھے اور اس سرمہ کو رات کو سونے سے پہلے لگائے اللہ کے
حکم سے مریض کی آنکھوں میں نور کی زیادتی ہوگی اور کوئی اور بھی مرض آنکھوں کا
اس کی بدولت بالکل ٹھیک ہوگا اور مریض اپنی آنکھوں میں اس عمل کی بدولت ٹھنڈک



محسوس کرے گا۔ انشاء اللہ۔

## نیند میں نہ ڈرنے کے لئے

اگر کسی کو نیند میں ڈرنے کا عارضہ ہو اور چونکتا ہو تو رات کو سونے سے پہلے کوئی
اپنے ناک، کان، آنکھیں، ان پر سات سات مرتبہ سورۃ الفلق شریف کو پڑھ کر دم
کر دیا کرے اللہ کے حکم سے کبھی بھی نیند میں نہ ڈرے گا اور نہ ہی چونکے گا۔

## نیند آنے کے لئے

اگر کسی نے سفلی علم کی مدد سے کسی کی خواب بندی کر دی ہو اور وہ کسی بھی طریقہ
سے سو نہ سکے تو اس کا علاج اس طرح کرے کہ ہرن کی ایسی کھال جو پاک کی گئی ہو
اس پر سورۃ الفلق شریف کو زعفران سے لکھے پھر نام مریض مع والدہ لکھے اور حرمل و
لوبان سے دھونی دے کر رات کو سوتے وقت اس کو مریض کے سرہانے رکھے اللہ
کے حکم سے پہلے ہی روز اس عمل مبارک سے اسے نیند آجائے گی۔ پھر اس کھال کو
سرہانے سے نکال کر مریض اپنے بازو پر باندھے اور بوقت سونے کے اسے اپنے
سرہانے کے نیچے رکھ لیا کرے اللہ کے حکم سے سفلی علم کا خاتمہ ہوگا اور مریض چین کی
نیند سوئے گا۔ انشاء اللہ۔

## تپ ولرزہ کے لئے

اگر کسی کو تپ ولرزے کا عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو روزانہ اس نقش کو جب بھی
بخار ہوتا ہے یا چاندی کے پترے پر کندہ کروا کر رکھ لے اور اس پر گاہے بگاہے شہد

ڈال کر چاٹتا رہے اس مرض سے مکمل صحت یابی ہو گی۔ انشاء اللہ۔

## ریشہ و بلغم کے لئے

اگر کسی مرد و عورت کو ریشہ و بلغم کی شکایت ہو اور کسی بھی علاج سے فائدہ نہ ملتا ہو تو اس نقش کو تین عدد صبح سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد لکھے ایک نقش کو اپنے کھانے والے نمک میں رکھ دے اور سالن سے لے کر چاٹنے تک اسی نمک کو استعمال کیا جائے ایک کو اپنے گلے یا بازو پر باندھے اور ایک نقش کو پانی میں ڈال دے اور ہر وقت اسی پانی کو پیا کرے اللہ کے حکم سے ریشہ و بلغم کا مکمل خاتمہ ہو گا۔

## ہول دل کے لئے

اگر کوئی مرد یا خاتون دل کے امراض میں مبتلا ہو اور اسے کسی بھی علاج سے افاقہ نہ ہو رہا ہو تو اس روحانی نورانی نقش سے اللہ کے فضل سے اسے ضرور شفا ہو گی۔ اس نقش کو تانبے کو پترے پر کندہ کرے اور اسی کو مروڑ کر اس کے اندر سرخ ڈوری ڈال کر اسے اپنے گلے میں باندھے اور ایک عدد کو زعفران سے لکھ کر اسے پانی میں گھول کر اس کا پانی صبح نہار منہ پیا جائے اللہ فضل فرمائے گا۔ انشاء اللہ۔

## پیٹ کی تمام بیماریوں کے لئے

اگر پیٹ میں ہر وقت کسی بھی وجہ سے درد رہتا ہو یا گیس اکثر رہنے کی شکایت ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر گلاب کے عرق میں ڈال کر اس کو صبح نہار منہ پی لیا کرے اللہ کے حکم سے پیٹ کے جتنے بھی امراض ہوں گے اس روحانی علاج سے



درست ہوں گے۔ اگر پھر بھی آرام نہ آئے تو اس نقش کو زعفران سے اپنے کپڑے پر لکھے اور اسے اپنے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے ضرور شفاء ہو گی۔ انشاء اللہ۔

## چیچک کے لئے

اگر کسی کو اس کا عارضہ لاحق ہو جائے تو اس نقش کو کالی سیاہی سے لکھ کر اسے پانی میں ڈال کر اس کا پانی پیئے ایک عدد پھر لکھ کر اسے اپنے گلے میں باندھے اللہ کرم فرمائے گا۔

## کھجلی کے لئے

اگر کسی مرد و عورت یا بچے کو ہر وقت جسم پر کھجلی ہوتی رہے یا سر کھجاتے کھجاتے سر میں پھوڑے و پھنسیاں بن گئی ہوں اور کسی بھی علاج سے آرام نہ آ رہا ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر زیتون کے تیل میں رکھ دے اور پھر کسی مخصوص وقت جہاں کھجلی ہوتی ہو وہاں اس تیل کی مالش کرے اگر کھجلی کے علاوہ جسم میں ہر وقت درد بھی رہتا ہو گا تو بھی اسی تیل کی مالش کی جائے اللہ کے فضل و احسان سے ان دونوں مرضوں سے مکمل نجات ہو گی اور ایک عدد زائد نقش کو زعفران سے لکھ کر اگر صاحب عمل کوئی خاتون ہو تو اس کو اپنے الٹے بازو پر باندھے اور اگر کوئی مرد ہو تو اس کو اپنے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے خارش اور دردوں کا بروقت علاج ہو گا۔

## جوڑوں کے درد کے لئے

اگر کسی کو گنٹھیا اور جوڑوں کے ہر قسم کا جو بھی جسمانی درد ہو تو شہد کی مکھیوں کی مدد

سے اس دردناک جوڑوں پر کٹوایا جائے تو اس درد کو فوراً اسی وقت آرام آجاتا ہے یعنی تین تین مکھیوں کو ایک ایک جوڑ پر کٹوایا جائے اس کے بعد مقام ماؤ کو نیم گرم پانی سے دھویا جائے اور اس پانی پر (۱۰۰) مرتبہ سورۃ الفلق شریف کو پڑھے پھر نیم گرم کر کے سورۃ الفلق جس طرح بنایا جائے اس طرح استعمال کرے اللہ کے حکم سے جوڑوں کے درد کے علاوہ جسمانی تمام تکالیف سے نجات ہوگی۔ انشاءاللہ۔

## بواسیر کے لئے

اگر اس تکسیر کو اس مرض کی خاطر دریا یا نہر کے اندر ناف کے مقام تک جا کر زعفران سے لکھا جائے اور اگر مرد ہو تو اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اگر کوئی خاتون ہو تو اپنے الٹے بازو پر باندھے تو اللہ کے حکم سے بواسیر کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ انشاءاللہ۔

## درد ناف کے لئے

اگر کسی کو ناف ٹل جانے کی شکایت ہو اور کسی بھی دوا یا دم سے علاج نہ ہوتا ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنی ناف کے مقام پر باندھے اللہ کے حکم سے ناف ٹلنے کا عارضہ ختم ہوگا اور اگر پھر بھی فرق نہ پڑے تو اس کو ایک عدد اور زعفران سے اپنے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھے اور پانی میں ڈال کر اس کا پانی پیئے اللہ کے حکم سے اسے زندگی میں کبھی بھی ناف کا عارضہ نہیں ہوگا۔ انشاءاللہ۔

## احتلام کے لئے

اگر کسی کو بلاوجہ احتلام کثرت سے ہوتا ہو اور کئی علاج کروانے کے بعد بھی اس



کی روک تھام نہ ہو سکے تو اس نقش کو رات کو سونے سے پہلے اپنے سینے پر شہادت کی انگلی سے تصور رکھ کر لکھ لیا کرے اور صبح نہار منہ اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں گھول کر اس کا پانی پیا کرے اللہ کے فضل و احسان سے احتلام کا عارضہ جڑ سے ختم ہوگا۔ اگر کوئی آرام نہ پائے تو اس عارضے میں مبتلا فرد اس نقش کو اپنے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھے اور خوشبو سے معطر کر کے اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اوپر والے عمل بھی ساتھ ہی جاری رکھے تو اس کو کبھی بھی ناجائز احتلام نہیں ہوگا۔ انشاءاللہ۔

## امساک کے لئے

اگر کسی کو جائز مجامعت کے وقت بہت جلد انزال ہو جاتا ہو اور اس کے کئی علاج بھی کروا چکا ہو تو اس کو روحانی طور پر اس طرح کرے کہ ایک عدد ایسا (بلی) حاصل کرے جو رنگ کے لحاظ سے بالکل یکتا ہو اس کے پشت کے چند بال اتار لے اور اس پر سورۃ کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور سفید کپڑے میں لپیٹ کر اسے اپنی کمر میں باندھے جب تک یہ بال اس کے ساتھ رہیں گے تب تک انزال نہیں ہوگا اور جب انزال کرنا چاہے تو اس کپڑے کو کھول کر رکھ دے یہ اس مرض کا روحانی علاج ہے۔

## جنسی کشش کے لئے

اگر کسی نے بھی جنسی کشش پیدا کرنی ہو تو وہ ان نقوش کو ایک ہی دن میں وقت مقررہ پر زعفران سے لکھ کر رکھ لے اور روزانہ دنوں کے حساب سے ایک ایک کر کے اس دن کے آنے سے پہلے اس نقش کو پانی میں گھول کر رکھ لے اور اس سے صبح نہار منہ ایک گھونٹ پی کر منہ اسی برتن میں دھویا کرے اور اس پانی کو کسی پودے میں ڈال دے

پودا اگر گلاب کا ہو تو بہت اچھا ہے اور اسی طریقے سے اس عمل کو سورۃ شریف کے
حروف کی تعداد میں استعمال کرے اللہ کے حکم سے اس عمل کو کر لینے کے بعد اس کی
طرف دوسرا خاص طور پر مائل ہوگا۔

## مردانہ کمزوری کے لئے

اگر کوئی مرد بلاوجہ ہی کسی مردانہ کمزوری میں مبتلا ہونے کے ساتھ ساتھ بالکل
اس کی شہوت بند ہوگئی ہو اور کوئی بھی علاج اس پر کارگر نہ ہوتا ہو تو اس کی تین وجوہات
ہو سکتی ہیں پھر ان تین وجوہات میں سے دیکھ کر اگر کوئی بھی اس مرض کا روحانی علاج
کرے گا تو اس میں سو فیصدی کامیاب ہوگا اور اس کو مکمل شفاء اس علاج سے ہی ہوگی
کیوں کہ ڈاکٹر حضرات اس علاج کو کرنے سے قاصر ہیں اور عمل کی بنیاد پر ایسے
عملیات بھی کئے جاتے ہیں جو کسی مرد کو نامرد بنا دیتے ہیں اس کی بنیاد سفلی علم پر ہوتی
ہے اور ان کا توڑ روحانی علاج سے ہی ہوتا ہے اور لاکھ دوائیاں کھا کر بھی کوئی اس مرض
کا علاج نہیں کر سکتا بعد سفلی علم کے کوئی آدمی بھی جسمانی طور پر ہر طرح سے صحت مند
ہونے کے باوجود اپنے آپ کو جنسی طور پر مفلوج محسوس کرنے لگتا ہے جناتی اثرات
سے مربوط و مفقود ہونے کی علامت یہ ہے کہ آدمی عام حالات میں تو اپنے آپ کو ہر
طرح سے جماع پر قادر خیال کرتا ہے لیکن ضرورت جماع کے وقت اس کی شہوت ختم
ہو کر اس کے جذبات سرد پڑ جاتے ہیں قدرتی و جسمانی طور پر مردانہ کمزوری کے
مریض کی علامات بالکل واضح ہوتی ہیں اس لئے ان کا بیان موضوع کے اعتبار سے
غیر ضروری سمجھتے ہوئے ترک کر دیا جاتا ہے اس لئے اس مرض کو محض عام مرض سمجھ کر
غلط خیال نہ کیا جائے بلکہ اس کو مکمل طور سے اس کا علاج اس طرح کرے کہ سورۃ



الفلق شریف کو زعفران سے اپنے الٹے ہاتھ پر لکھے اور اس عمل کو صبح نہار منہ کرے اور
اسی وقت اس پر شہد لگا کر اس کو چاٹ لیا کرے اس عمل کو کم از کم گیارہ دنوں تک کرے
اللہ کے حکم سے یہ شخص اپنے اندر ایک عجیب ہی طاقت و قوت محسوس کرے گا اس عمل
کے دوران جائز مجامعت سے بھی پرہیز کرے اللہ کے حکم سے اپنے اندر بے مثال
مردانگی محسوس کرے گا اور اس کے علاوہ مردوالا وصف اس میں دوبارہ آئے گا۔ انشاء
اللہ اسی سلسلے کا دوسرا توڑ جو اپنی مردانہ قوت میں کمزوری محسوس کرے وہ سرسوں کا پاؤ
تیل کسی تانبے کے برتن میں ڈال کر اس پر کسی وقت مقررہ پر سورۃ الفلق کو (۱۱۱) کی
تعداد میں اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر پڑھے اور روزانہ گیارہ دنوں تک اس تیل
کی مالش رات کو سونے سے پہلے اپنے جسم پر کرے اور صبح اٹھ کر نہائے گیارہ دنوں
کے اس عمل کی بدولت بھی سفلی علم سے مغلوب کیا ہوا مرد اگر نامرد بن جائے تو یہ علاج
روحانی طور پر اپنے اندر خاص وقت و اثر رکھتا ہے۔ اس کے علاوہ اگر کوئی اس مرض
سے ہمیشہ نجات میں ہی رہنا چاہے تو سورۃ الفلق شریف کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ
کر اسے لوہے کے بنے ہوئے نقش کے اندر لپیٹ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور
ایک عدد زائد لکھ کر اس کو گلاب کے عرق میں ڈال کر اس عرق کو صبح نہار منہ پیئے اللہ
کے حکم سے یہ روحانی علاج بھی اپنی مثال آپ ہے اب اپنے وقت کی مناسبت سے
ان میں سے کسی بھی عمل کو کرے اللہ اپنا فضل فرمائے گا۔

## خواتین سے متعلق تمام بیماریوں کے خاتمے کے لئے

(۱) اگر کسی خاتون کو اٹھرا کی شکایت ہو اور کسی بھی علاج سے شفاء نہ ہو رہی ہو تو
وہ خاتون ان نقوش کو بروز منگل سے لکھنا شروع کرے اور نقش کی تیاری میں جو نقش

کے باہر لکھنیں لگی ہوں ان کو سرخ روشنائی سے لکھے اور جو اندر کے حروف ہوں ان کو کالی روشنائی سے لکھے اور بیس دنوں کے اس عمل کی مدت ختم کر کے آخری دن ان تمام نقوش کو اپنے گلے میں باندھے اور روزانہ ایک نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر دھو کر اس کا پانی پیئے اور اگلا نقش تیار کرنے تک پہلا پی کر ختم کر لے اور اس دوران اسی سورۃ کو انہیں دنوں میں جن دنوں میں عمل کیا جارہا ہے۔ روزانہ اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے منہ پر پھیر لیا کرے۔ اللہ کے فضل سے اٹھرا کی شکایت جڑ سے خاتمہ ہوگا۔ اسی حوالے سے تمام خواتین اس کے علاوہ ان تکالیف میں بھی اس عمل کو کر سکتی ہیں۔

(۲) حیض کا بلاوجہ کثرت سے آنا۔

(۳) اندام نہانی میں خارش ہونا۔

(۴) اندام نہانی میں پھوڑے و پھنسیوں کا ہونا۔

(۵) اگر کسی خاتون کا بچہ پیٹ میں سوکھ گیا ہو اور اس کی ولادت کا ایک بہت بڑا مسئلہ ہونا۔

(۶) وضع حمل میں آسانی پیدا کرنے کے لئے۔

(۷) لیکوریا کے خاتمے کے لئے۔

(۸) رحم کا اپنے مقام سے ہٹ جانا اور اس کو درست جگہ لانے کے لئے۔

(۹) رحم میں پانی یا ہوا بھر جانے کے لئے۔

(۱۰) اندام نہانی کی تنگی اور تشنج کے لئے۔

(۱۱) رحم و فرج میں رسولیوں کے خاتمے کے لئے۔

(۱۲) رحم اور اندام نہانی کی سوجن دور کرنے کے لئے۔



(۱۳) شرم گاہ میں ورم کے لئے۔

(۱۴) اور عورتوں کے زیر ناف جتنے بھی امراض لاعلاج بن چکے ہوں تو اس کامل عمل کی بدولت اس پر عمل کر کے کوئی بھی خاتون اس میں سو فیصد کامیاب ہو سکتی ہے۔ عمل کرنے کا طریقہ اوپر درج کر دیا گیا ہے۔

بس موقع کی مناسبت سے دیکھ کر عمل کریں۔ اللہ ضرور شفا دے گا۔ انشاء اللہ۔

## بانجھ پن کے لئے

اگر کسی خاتون کو بانجھ پن کا عارضہ لاحق ہو جائے اور اس بات کی مکمل تصدیق ہو جائے کہ اس کا بانجھ پن ہے تو امید چھوڑنے کی بجائے اللہ پر بھروسہ رکھتے ہوئے اس عمل کو کرے اللہ ضرور اپنی رحمت برسائے گا اس کے علاج کے لئے کسی کالے سیاہ بکرے کا جگر بغیر کاٹ کے لاکر اس پر سورۃ الفلق کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اسے جس پانی میں ڈالے اس پر پہلے سے سورۃ شریف کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ لے اور اس پانی میں اس جگر کو ڈال کر روزانہ صبح نہار منہ اس میں سے پانی پیا کرے اور اس میں اور پانی نہ ڈالے صرف اتنا پانی ڈالے جتنا آسانی سے پی سکے یا سات دنوں کا پانی ایک ہی مرتبہ کسی برتن یا کسی بھی شے میں ڈال کر رکھ لے اور اس میں جگر کو ڈال کر اپنے اس عمل کو کرے اللہ کے حکم سے اس عمل کی بدولت اللہ ضرور اپنی رحمت فرمائے گا۔ انشاء اللہ۔

## اسقاط حمل کے لئے

اگر کسی خاتون کو اسقاط کا مرض ہو جس سے بچہ اول تو پیدا نہیں ہوتا اور اگر پیدا

ہوتا بھی ہے تو اس کی حالت مردہ ہوتی ہے ایسا کسی علم کے ذریعے بھی کروایا جاتا ہے اور ایسا مرض بھی ہو سکتا ہے اس لئے دونوں پہلوؤں پر قابو اور اس مرض سے نجات حاصل کرنے کے لئے خرگوش کو ذبح کر کے اس کے گوشت پر سورۃ الفلق کو وہ خاتون اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اس گوشت کو پکا کر نمک کے ساتھ کھائے اس عمل کو تین دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے اس مرض سے مکمل نجات ہوگی اور خاتون صاحب اولاد ہوگی۔ انشاء اللہ۔

## اولاد نرینہ کے لئے

اگر کسی کے ہاں صرف لڑکیوں کی پیدائش ہوتی ہو اور ان کو لڑکے کی خواہش ہو تو بروز جمعہ سفید مرغ کو صبح کے وقت ذبح کرے اور اس کی غذا کی نالی جو حلق سے معدہ تک ہوتی ہے اس کو احتیاط کے ساتھ سورۃ کو پڑھتے ہوئے نکالیں اور اس کو جس پانی میں ڈال کر صاف کریں اس پانی پر پہلے سے سورۃ کو پڑھ کر دم کر کے رکھیں اور بعد صاف کرنے کے اس پانی کو پودوں میں ڈال دیں اور اس نالی کے اندر سرمہ اور گلاب کا خالص عرق اتنا ڈالیں جتنا اس کے اندر آسانی سے آجائے پھر اگر حمل ٹھہر جائے تو حیض ونفاس والے دنوں سے پاک ہو کر اس نالی کو وہ خاتون کسی بھی طریقے سے پانی کے ساتھ اندر نگل لے اس عمل کے بعد سورۃ الفلق کو پڑھ کر اللہ سے اپنے مقصد کی دعا کرے اللہ کے حکم سے اس کے ہاں لڑکا پیدا ہوگا اگر اللہ چاہے گا یہ تو عمل ہے اور اللہ کل کائنات کا مالک ہے وہ جو چاہے سو کر سکتا ہے۔ اس لئے اس عمل کو کرنے کے لئے اللہ سے اپنے اس مقصد کی مکمل دعا کرنی چاہئے اور اللہ کی ہی مدد کو طلب کر کے عمل کو کرنا چاہئے تا کہ اللہ اپنی رحمت سے کسی کی محنت کا پھل ضرور دے گا اور اگر اللہ چ



یقین نہ کیا اور صرف عمل کو اپنا سب کچھ بنا کر کیا جائے تو امیدی نا امیدی ضرور بن جائے گی۔ اس لئے ایسے عملیات میں اللہ کو ضرور یاد رکھیے۔

## ام الصبیان کے لئے

اگر کسی بچہ یا بڑے کو ام الصبیان کا عارضہ لاحق ہو جائے اور کسی بھی طرح اس کو شفاء نہ ملتی ہو تو کہیں سے بکرے کی ایسی کھال کو حاصل کرے جو پاک کی گئی ہو پھر اس پر سورۃ الفلق شریف کو (۲۲۱) مرتبہ پڑھ کر اس کھال پر دم کرے اور جو اس مرض میں مبتلا ہو اس کو تعویذ کی شکل میں بند کر کے گلے میں پہنے اللہ کے حکم سے اس عمل کی بدولت اس کو کبھی بھی ام الصبیان کا عارضہ نہیں ہوگا اور پہلے کا مرض ختم ہو جائے گا۔ انشاء اللہ۔

## مسان کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کو مسان کی شکایت ہو تو وہ ان نقوش کو زعفران سے لکھے اور روزانہ دنوں کے حساب سے پیئے اور مذکورہ طریقہ اختیار کرے اور گلے میں باندھنے والے نقوش کو سبز روشنائی سے لکھے اور اپنے گلے میں باندھے۔ اللہ کے حکم سے مسان کا جڑ سے خاتمہ ہوگا۔ انشاء اللہ۔

## سوکھا پن کے لئے

یہ ایک ایسا مرض ہے جس کا علاج نہ کیا جائے تو بچے کی ہلاکت بھی ہو سکتی ہے اس لئے کامل علاج کے طور پر اس عمل کو سات دنوں تک اس طرح کرے کہ بکری یا

گائے کے منہ کی جگالی لے اور سادے پانی پر سورۃ الفلق کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس جگالی کے چند قطرے اس پانی میں ملا کر اس بچے کو پلائے اللہ کے حکم سے بچے کا سوکھا پن ختم ہوگا اسی طرح اگر یہ مرض کسی خاتون یا کسی مرد کو ہو جائے تو اس کا اسی طریقہ سے علاج کیا جائے اللہ کے حکم سے اس کا ضرور علاج ہوگا جو اس مرض میں مبتلا ہوگا۔ انشاء اللہ۔

## بچے کے بلاوجہ رونے کے لئے

اگر کوئی بچہ بلاوجہ ہر وقت روتا ہو اور ناجائز ضد کرتا ہو یا والدین کے ساتھ بد تمیزی کرتا ہو یا خواب میں ڈرتا ہو یا اسے کوئی بھی مرض ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر ایک عدد بچے کے گلے میں پہنایا جائے اور دوسرا اسے پانی میں ڈال کر پلایا جائے اللہ کرم فرمائے گا۔

## بچوں کی اصلاح کے لئے

اگر بچے بہت بدتمیزی اور والدین کے ساتھ زبان درازی کرتے ہوں اور ناجائز چیزوں کی خواہش کرتے ہوں تو اس نقش کو ان بچوں کو پہنانے والے صاف کپڑے پر زعفران سے لکھے اور اسے بچے کے گلے میں ڈال دے پھر ایک اور عدد نقش زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال دیں اور بچے کو دودھ دیتے وقت اس پانی کے چند قطرے اس دودھ میں ملا کر پلائیں اور رات کو اس بچے کے سوتے ہوئے اس پانی کے قطرے اس کے سینے پر بھی ملیں بچہ اپنے والدین کا کہنا مانے گا اس کے علاوہ اس نقش کے پانی کو کسی بھی میٹھی چیز میں ملا کر استعمال کر سکتے ہیں۔



## بچے کا غصہ دور کرنے کے لئے

اگر کوئی بچہ ناجائز ہر بات پر غضب و غصہ کا اظہار کرے اور اپنی اس عادت کے ہاتھوں اپنے والدین کا بھی لحاظ نہ کرتا ہو تو چمڑے کا ایک تسمہ لا کر اس پر سات گرہیں لگائے اور ہر گرہ پر سورۃ الفلق کو سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اسے بچے کے گلے میں پہنائے تسمہ کو بچے قد کے برابر والے اللہ کے حکم سے بچہ اپنا غصہ چھوڑ دے گا۔

## بچے کو دودھ چھڑانے کے لئے

اگر کسی بچے کی اتنی عمر ہو جائے جتنی عمر میں شریعت نے ماں کا دودھ پینے سے منع کیا ہے تو سورۃ الفلق شریف کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور اس کاغذ کو گلاب کے عرق کی بوتل میں ڈال کر اس عرق کو صبح نہار منہ پلائے بچہ ماں کے دودھ کی خواہش نہیں کرے گا۔ اگر اس عمل سے فائدہ نہ ہو تو بکرے کا جگر بھون کر اس پر سورۃ الفلق کو (۵۰) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس بچہ کو کسی طریقے سے کھلائے اللہ کے حکم سے بچہ ماں کے دودھ کی خواہش نہیں کرے گا۔ انشاء اللہ۔

## بچے کے مٹی نہ کھانے کے لئے

اس عارضے سے بچہ کئی اور قسم کی تکالیف میں مبتلا ہو سکتا ہے اس لئے اس کی مکمل روک تھام کے لئے سورۃ الفلق کو گندم کے آٹے کی روٹی پر زعفران سے لکھے اور یہ روٹی بچے کو کسی بھی طریقے سے کھلائے اگر یہ عمل نہ ہو سکے تو میٹھے شربت پر سورۃ الفلق کو (۱۰۰) مرتبہ اپنے مقصد کا تصور باندھ کر پڑھے اور اسے وہ شربت پلائے اللہ

کے حکم سے بچہ کبھی مٹی کے پاس نہیں جائے گا۔ انشاء اللہ۔

## بچے کے بستر پر پیشاب نہ کرنے کے لئے

اس عارضہ سے نجات کے لئے سورۃ الفلق شریف کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھے اور پودینہ کے پانی سے دھو کر اس بچہ کو یہ پانی پلائے اس عمل کو سات دنوں تک کر کے سورۃ الفلق کو ایک مرتبہ پھر کاغذ پر زعفران سے لکھے اور اس کے اندر سفید مرغ کے سر کے چند بال لے کر اس پر سورۃ شریف کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور تعویذ کی طرح لپیٹ کر بچے کے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے بچہ زندگی میں کبھی بھی بستر پر پیشاب نہیں کرے گا۔ انشاء اللہ۔

## روحانی ترقی کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کو زندگی میں عجیب وغریب فوائد حاصل ہوں قلبی کیفیت میں آسودگی واطمینان پیدا ہو جائے تو وہ یہ عمل کرے۔ چاند کے مہینہ میں عروج کے دنوں میں ترک حیوانات کر کے چھ دن روزے رکھے اور پھر پانی میں کھڑے ہو کر یا بیٹھ کر اگر پانی میں کھڑا نہ ہو سکتا ہو اور نہ بیٹھ سکتا ہو یا پانی اس جگہ پر موجود نہ ہو تو پھر ویسے ہی کھڑا ہو کر یا بیٹھ کر ایک دن میں سورۃ الفلق باوضو حالت میں گیارہ سو مرتبہ اس طرح پڑھے کہ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔

پڑھنے کے دوران کسی سے کوئی گفتگو نہ کرے۔ اگر ایک دن میں پڑھنا ممکن نہ ہو چند دنوں میں بھی پڑھ سکتا ہے مگر جب بھی پڑھے اثنائے تلاوت کسی سے ہرگز بات چیت نہ کرے۔



جتنے دنوں تک مذکورہ تعداد پوری نہ ہو ترک حیوانات کرے اور روزہ بھی رکھے پھر جب گیارہ سو مرتبہ سورۃ الفلق پوری تعداد میں پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ کے حضور عجز وانکساری سے دعا مانگے۔ اس دن کے بعد ہر روز بلاناغہ حسب طاقت تعداد معین کر کے پڑھ لیا کرے۔ بفضل باری تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں اس سورۃ کے اثرات ظاہر ہوں گے۔

## روحانی ترقی کے لئے

جمعرات کو فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان 7 مرتبہ سورۃ فلق پڑھے گا تو اللہ کے حضور مقرب ہوگا۔

## قبولیت دعا کے لئے

اگر کوئی یہ چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اسے اپنے خاص بندوں میں شمار کرے اور اس پر اپنا خصوصی فضل وکرم فرمائے تو اس مقصد کے لئے وہ اس طرح سے چلہ کرے کہ ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے۔ برے کاموں سے مکمل طور پر پرہیز کرے۔ نیکی کی تلقین کرے۔ فرائض وواجبات کی پابندی کرے۔ نماز تہجد ہمیشہ پڑھنے کی عادت ڈالے۔ عمل کا آغاز اس طرح سے کرے کہ پہلے اکتالیس بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد سورۃ فلق پڑھنی شروع کرے۔ اس کے بعد تین بار یہ پڑھے۔

ایاک نعبد و ایاک نستعین (سورۃ فاتحہ 1 آیت 4)

پھر سورۃ مزمل (73) شروع سے پڑھے۔ اس طرح سے سات بار سورۃ کوثر ختم کرے۔ اس وظیفہ میں خاص بات جو زیر غور رکھنے والی ہے وہ یہ ہے کہ پڑھتے وقت اپنے آپ پر بوجھ محسوس نہ کرے اور زیادہ ہونے کی وجہ سے گھبرا نہ جائے۔ دلی

اطمینان کے ساتھ تعداد پوری کرے۔وظیفہ کرنے سے بیشتر اپنے آپ کو اس کام کے
لئے دلی طور پر تیار کرے تاکہ وظیفہ کے دوران اسے کسی قسم کی اکتاہٹ محسوس نہ ہو اور
ہر روز اسی طرح باقاعدگی سے چالیس یوم تک پڑھے اور چلہ تمام کرے۔انشاء اللہ
تعالیٰ چلہ کے دوران ہی اپنے آپ میں وہ کیفیت دیکھے گا جو بیان سے باہر ہے۔اس
کے علاوہ وظیفہ کے دوران اس بات کا بھی خاص طور پر خیال رکھے کہ جس مقصد کے
لئے چلہ کر رہا ہے اس کا تصور آخر وقت تک قائم رکھے۔پڑھنے کے دوران اس بات کا
خیال دل میں نہ جمائے کہ اب کس قدر تعداد میں پڑھائی باقی رہ گئی ہے۔اگر بار بار
اس خیال نے پڑھائی کے دوران تنگ کیا اور اس خیال کو دل میں جگہ دے دی تو محنت
اکارت جائے گی۔وظیفہ کرنے والے کو چاہئے کہ پڑھائی کی طرف توجہ دے اور جس
مقصد کے لئے چلہ کر رہا ہے اس کا تصور قائم رکھے۔انشاء اللہ تعالیٰ چلہ کے دوران یا
اختتام تک اپنے مقصد کو پالے گا۔اگر بالفرض مصلحت الٰہی کے تحت مقصد پورا ہونے
میں کچھ دیر ہے اور مطلب حل نہیں ہوتا تو پھر دلجمعی کے ساتھ دوبارہ چلہ شروع
کرے۔تین چلہ تک انشاء اللہ تعالیٰ پروردگار ضرور مہربانی کرے گا اور اس کی دعا
قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔بزرگان دین نے تین چلہ کو احتیاط کے طور پر بتایا
ہے ورنہ ایک ہی چلہ میں بفضل باری تعالیٰ مقصد پورا ہو جاتا ہے۔اگر کوئی اللہ تعالیٰ کی
رضا اور خوشنودی کی خاطر مسلسل ایک سال تک پڑھے اور درمیان میں کسی دن ناغہ نہ
کرے تو اللہ کے حکم سے درجہ ابدالیت پر پہنچ جائے اور اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی کرم و
فضل نازل فرمائے گا اور اس کا شمار اپنے خاص بندوں میں فرمائے گا۔اس کے علاوہ
درجہ ابدال پانے کے لئے اگر کوئی ہر روز بلاناغہ ایک سال تک خالصتاً رضائے الٰہی کے
لئے نماز تہجد کے بعد یا نماز عشاء کے بعد صرف ایک بار سورۃ فلق پڑھے۔انشاء اللہ



تعالیٰ اپنے مقصد کو ضرور پالے گا اور اللہ تعالیٰ اس پر خاص فضل و کرم فرمائے گا۔

## قبولیت دعا کے لئے

اگر آٹھ یوم تک مسلسل 11 مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے تو جس نیت سے پڑھے گا
اللہ تعالیٰ اسے پورا ضرور فرمائے گا۔

سورۃ الفلق کا پڑھنے والا مستجاب الدعوات ہو جاتا ہے۔دعا کی مقبولیت کے
لئے یہ سورۃ خوب تر ہے۔

## قبولیت دعا کے لئے

بہت سریع الاجابت ہے سورۃ الفلق کو سات مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے قبول ہو۔

## دل کی سختی دور کرنے کے لئے

باوضو حالت میں ہر وقت پڑھتے رہنے سے دل کی سختی دور ہو جاتی ہے اور
طبیعت میں نرمی اور عاجزی پیدا ہو جاتی ہے۔مخلوق مہربانی اور شفقت سے پیش آتی
ہے۔

سورۃ الفلق پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ سمجھداری اور بردباری کی نعمت سے سرفراز
فرماتا ہے۔

## گناہوں کی مغفرت کے لئے

جو کوئی کثرت سے سورۃ الفلق کا ورد کرے اللہ تعالیٰ اس کے گناہ معاف

فرمادیتا ہے خواہ وہ پہاڑ جتنے ہی کیوں نہ ہوں۔

## گناہوں کی مغفرت کے لئے

اگر کسی کا کوئی عزیز یا ماں باپ انتقال کر جائیں اور وہ ان کی بخشش کے لئے کچھ کرنا چاہتا ہو تو اس کو چاہئے کہ باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر اس کا ثواب ان کو بخش دے۔ اس عمل سے اللہ تعالیٰ مردہ کے گناہوں کو معاف فرمادیتا ہے اور اپنے پیارے محبوب کریم ﷺ کے اسم مبارک یَا رَبُّ کی برکت سے مردے کے عذاب کو معاف فرمادیتا ہے۔

## بری موت سے حفاظت کے لئے

ہم کو چاہئے کہ ہر وقت اللہ تعالیٰ سے بری موت کی پناہ مانگیں اور یہ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں اچھی موت نصیب فرمائے اور ہمارا خاتمہ ایمان پر فرمائے۔ بری موت سے بچاؤ کے لئے ہر روز ایک مرتبہ سورۃ الفلق باوضو حالت میں پڑھ کر پانی پر دم کرے۔ پھر دو رکعت نفل نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ الفلق پڑھے۔ اگر مکمل سورۃ فلق یاد نہ ہو تو اسم اعظم یَا رَبُّ یاد کر کے پڑھے۔ اس عمل کو اپنا معمول بنالے۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے اس شخص کی موت ایمان پر ہوگی اور اچھے انداز میں ہوگی اگر یہ عمل نماز عشاء کے بعد کرے تو اللہ تعالیٰ اسے بہت سی مصیبتوں سے نجات عطا فرمائے گا۔

## قوت ایمان کے لئے

جو کوئی سورۃ الفلق کو روزانہ چھ بار پڑھے تو قلب میں ایمان کی لہریں موجزن



ہو جائیں اور ایمان میں مضبوطی پیدا ہو جائے۔ انشاء اللہ

## تسخیر خلائق کے لئے

جو کوئی چاہے کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہو اور لوگوں کی نظر میں اس کی [illegible] تو وہ جب بھی باوضو ہو تو سورۃ الفلق کا ورد کرتا رہے۔ اللہ تعالیٰ دنوں میں [illegible] اثرات دکھائے گا۔ لوگوں کی نظروں میں ہر دلعزیز ہو جائے گا۔

## عزت و مرتبہ کے لئے

9 بار سورۃ الفلق پڑھے تو صاحب عزت و اقبال ہو یا کاروبار [illegible] ملازمت [illegible] جس عہدہ پر فائز ہو تو اللہ تعالیٰ اس کے ملک یعنی نسب کو قائم دائم [illegible] رکھے اور عزت و حرمت ملے اگر 19 بار سورۃ الفلق پڑھے تو دل منور ہو۔

## حاجت روائی کے لئے

جس کا کوئی کام بھی پورا نہ ہوتا ہو وہ اسے بکثرت اپنے ورد میں رکھے، اس کا ہر کام پورا ہوگا۔

## حاجت روائی کے لئے

چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات کو غسل کر کے پاک صاف کپڑے پہنے اور نماز مغرب کے بعد آسمان تلے برہنہ سر کھڑا ہو کر اکیس مرتبہ سورۃ الفلق اس طرح پڑھ کر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا

مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر روز بلاناغہ اکیس یوم تک اس عمل کے کرنے سے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے حاجت روائی ہو جائے گی۔ اگر اکیس یوم میں یہ مقصد پورا نہ ہو تو پھر چالیس یوم تک یہ عمل کر کے بفضل باری تعالیٰ ضرور مقصد میں کامیابی ہو گی۔ اللہ تعالیٰ پڑھنے والوں کی جو بھی جائز حاجت ہو گی اس کو پورا فرمائے گا۔

## امتحان میں کامیابی کے لئے

جو کوئی امتحان میں کامیابی سے ہمکنار ہونے کا خواہش مند ہو اسے چاہئے کہ وہ امتحان کے مرکز میں جانے سے قبل یہ عمل کرے۔ باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۃ الفلق اس طرح سے پڑھ کر جائے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے جس قسم کا بھی امتحان ہو گا اس میں اللہ تعالیٰ کامیابی عطا فرمائے گا۔

## مشکل کشائی کے لئے

اگر کسی کو کوئی ایسی مشکل پیش آئے جس کو دور کرنے کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو اسے چاہئے کہ ہر روز نماز عشاء کے بعد اکتالیس روز تک بلاناغہ سورۃ الفلق پڑھے اور ہر بار خاتمے پر سورۃ فاتحہ (1) ایاک نعبد و ایاک نستعین (سورۃ فاتحہ آیت 4) تک 100 بار پڑھ کر تمام کرے۔ سورۃ الفلق کو صرف ایک بار پڑھے۔ اگر ہمت ہو تو سات بار اس ترکیب سے پڑھے مگر یاد رکھے کہ اس عمل کو چالیس روز بلاناغہ کرنا ہے۔ درمیان میں کوئی نہ ہو۔ سورۃ الفلق کے الفاظ ٹھیک طرح سے ادا کرے۔



انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ہر طرح کی جائز حاجت بہت جلد پوری ہو جائے گی۔

## مشکل کشائی کے لئے

ہر نماز کے بعد گھر میں بیٹھ کر ایک مرتبہ سورۃ الفلق پڑھنے سے گھر میں امن و سکون کی حالت رہتی ہے اگر گھر میں بیوی یا بچے کسی معاملے میں پریشان کرتے ہوں اور ہر وقت لڑائی جھگڑے کی کیفیت رہتی ہو تو 11 مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پانی گھر والوں کو پلائیں، گھر کا ماحول ٹھیک ہو جائے گا۔ پریشانی اور تنگی کا معاملہ بھی ختم ہو جائے گا اور گھر کی فضا سازگار ہو جائے گی۔ اس مقصد کے لئے 11 مرتبہ سورۃ الفلق کا ورد کرنے کے لئے فجر کی نماز کے فوراً بعد کا وقت انتہائی سعد ہوتا ہے۔

## مشکل کشائی کے لئے

جو کوئی نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد اول سات مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سات مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے اس کے بعد پھر سات مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر روز کے اس عمل سے زندگی میں کبھی کوئی آفت یا مشکل پیش نہ آئے گی۔

## قرض کی ادائیگی کے لئے

جس کسی پر بہت زیادہ قرض چڑھ چکا ہو اور وہ قرض ادا کرنے کی طاقت نہ رکھتا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر 11 بار سورۃ الفلق پڑھے۔

پڑھنے کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے قرض

کی ادائیگی کا سامان پیدا ہو جائے اور پریشانی جاتی رہے گی۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی کسی ناجائز مقدمے میں پھنس جائے اور یہ چاہتا ہو کہ اب فیصلہ اس کے حق میں ہو جائے تو اسے چاہئے کہ چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات کو نماز عشاء کے بعد کسی ایسی جگہ خالی مکان میں کہ جہاں کسی دوسرے کا گزر نہ ہو باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے۔ اول ایک سو بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو ایک بار سورۃ فاتحہ پڑھے۔ اس کے بعد ایک بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سورۃ الفلق دو بار پڑھے۔ پھر تین بار یوں کہے۔ ''بحق سورۃ مزمل''

## قید سے رہائی کے لئے

جب کسی بے گناہ کو قید کی سزا ہو جائے اور اس کی رہائی کی کوئی تدبیر نہ کامیاب ہو تو یہ عمل کرے۔ باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے اور اس کے ساتھ ہی ایک مرتبہ سورۃ مزمل پڑھنے کے بعد ذیل میں دی گئی دعا بھی پڑھے، یعنی سات مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے اور سات مرتبہ ہی اس دعا کو پڑھے۔ گیارہ، اکیس یا اکتالیس دن تک پڑھے۔ انشاء اللہ ان ایام میں ضرور قیدی کی قید سے رہائی ہو جائے گی۔ دعا یہ ہے۔

یَآ اَیُّھَا الْجَمَاعَتُ الْمُسَخَّرُوْنَ الْمُطِیْعُوْنَ لِھٰذِہِ السُّوْرَۃُ الْمُبَارَکَتِہِ بِحَقِّ اَنْبِیَاءِ اللّٰہِ تَعَالٰی وَ اَوْلِیَاءِ بِحَقِّ خَالِقِکُمْ اَجْعَلُوْ اَکَلْمَتِی سَارِیَتِہٖ وَقَوْلِی مَسْمُوَاعِ مَقْبُوْلًا اَکْفُوْنِی مُھِمَّاتِی وَ اَمَدُنِیْ وَاَعِیْنُوْنِی فِی الْاُمُوْرِ کُلِّھَا الْکُلِیَتِہِ وَالْجُزْئِیَتِہِ بِحَقِّ اِنَّہٗ



مِنْ سُلَیْمَانَ وَاِنَّہٗ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْوَحَا الْعَجَلِ السَّاعَتِہٖ

ترجمہ: ''اے جماعت! تابع اور مطیع اس سورۃ مبارکہ کے اور بحق انبیاء کرام، اولیائے اللہ کے اور بحق اپنے خالق ہونے کے میرے کلمات کو جاری فرماؤ اور میری بات سنو اور میری امداد و اعانت کرو۔ وہ نوشتہ جو حضرت سلیمانؑ کی جانب سے ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، بہت جلد اور اسی گھڑی اور اسی ساعت میں پوری ہو۔''

## الزام سے بری ہونے کے لئے

اگر کسی پر کوئی جھوٹا الزام لگ جائے اور کوئی بھی خلاصی کا سامان نہ پیدا ہو رہا ہو ہر شخص اسے قصوروار سمجھ رہا ہو تو اس پریشانی سے نجات حاصل کرنے کے لئے فجر کی نماز کے بعد اسی جگہ پر باوضو بیٹھ کر 11 مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دنوں میں ہی مطلوبہ مقصد حاصل ہوگا اور جھوٹے الزام سے بریت ہو جائے گی۔ جھوٹا الزام لگانے والا شرمندہ اور ذلیل ہوگا جس پر الزام لگا ہوگا اس کی عزت میں اضافہ ہو جائے گا اور اس کی پریشانی و مشکل حل ہو جائے گی۔ خلوص نیت کے ساتھ سورۃ کوثر کا ورد کرنے سے پہلے تین دنوں میں ہی اچھا نتیجہ نکل آتا ہے۔

## گمشدہ شے کے لئے

اگر کسی کی کوئی چیز کھو گئی ہو یا وہ کہیں رکھ کر بھول گیا ہو اور باوجود تلاش کرنے کے نہ مل رہی ہو تو رات کو عشاء کی نماز پڑھ کر سونے سے پہلے باوضو ہو کر گیارہ روز تک

11 مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر سو جائیں تو انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں گمشدہ چیز کے بارے میں اشارہ ہو جائے گا۔

## مفرور کی واپسی کے لئے

اگر کسی کا کوئی عزیز گم ہو گیا ہو اس کا کچھ پتہ معلوم نہ ہو رہا ہو تو اس کو چاہئے کہ نماز عشاء ادا کرنے کے بعد سات بار سورۃ الفلق پڑھے اور گمشدہ کو ذہن میں تصور کرتے ہوئے اس کی طرف غائبانہ دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ یا اللہ، فلاں غائب کو مجھ تک پہنچا دے۔ دعا مانگنے کے بعد سو جائے اور کسی سے بات چیت نہ کرے۔ اس عمل کے ذریعے پہلی رات ہی اسے گمشدہ کا پتہ چل جائے گا۔ اگر پہلی رات پتہ نہ چلے تو سات دن کے اندر اندر گمشدہ کا حال خواب میں معلوم ہو جائے گا وہ کہاں ہے اور کس حالت میں ہے۔

## حفاظت سفر کے لئے

جو کوئی ایسے سفر پر جا رہا ہو جہاں راستہ پر خطرہ ہو اور ڈاکوؤں یا دشمنوں کے حملے کا اندیشہ ہو تو وہ سفر پر جانے سے قبل یہ عمل کرے باوضو حالت میں پہلے دو رکعت نفل نماز پڑھے۔

اس کے بعد اکتالیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر اکیس مرتبہ سورۃ الفلق نہایت توجہ سے پڑھے اور پھر اکتالیس مرتبہ درود شریف پڑھے اور بارگاہ الٰہی میں سجدہ ریز ہو کر دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سفر کی صعوبتوں سے بچا رہے گا سفر بخیر و عافیت طے ہو گا اور کسی قسم کا نقصان نہ ہو گا۔



## چور کی شناخت کے لئے

چور پکڑنے کا یہ عمل نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔ اگر کسی کی کوئی چیز چوری ہو گئی ہے اور اسے کسی پر شک ہو کہ اسی نے اس کی چیز چرائی ہے مگر واضح طور پر اسے نہ کہہ سکتا ہو تو چور پکڑنے کے لئے یہ بہترین عمل ہے۔

اس عمل کے ذریعے ایک مرتبہ جس کا نام نکل آئے اس کو چور سمجھ لینا چاہئے۔ بار بار عمل کرنے کی ضرورت نہیں۔

اس مقصد کے لئے سب سے پہلے جن اشخاص پر چوری کا شبہ ہے چاہے وہ مرد ہوں یا عورت، ان سب کے نام علیحدہ علیحدہ کاغذ کی پرچیوں پر لکھ کر الگ الگ تہہ کر لیں۔ اب مٹی کا ایک لوٹا لے کر دو آدمی آمنے سامنے بیٹھ جائیں۔ پرچیاں الگ الگ تہہ کی ہوئی ہوں۔ آپس میں اس طرح سے ملا دیں کہ معلوم نہ ہو سکے۔ کسی پرچی پر کس کا نام لکھا ہے۔ اس کے بعد ایک پرچی لوٹے کی ٹونٹی میں رکھیں یا لوٹے میں ڈال دیں۔

جو دو آدمی آمنے سامنے بیٹھے ہوں وہ اس مٹی کے لوٹے کے کنارے کو اپنے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی پھیلا کر سیدھے رکھیں تاکہ لوٹے کے کنارے سیدھی انگلی پر اچھی طرح سے پھر جائیں۔ ان دونوں آدمیوں میں سے ایک شخص سورۃ الفلق آہستہ آہستہ پڑھے مگر نہایت خشوع و خضوع اور توجہ سے پڑھے۔ جب لوٹا گھوم جائے تو سمجھ لے کہ وہی چور ہے جس کا نام پرچی پر لکھا ہوا ہے، اگر لوٹا نہ پھرے تو پھر اس پرچی کو نکال دے اور دوسرے لوٹے میں رکھے اور دوبارہ سے سورۃ کو پڑھے۔ اسی طرح جس کے نام پر لوٹا گھوم جائے اس پرچی کو کھول کر صرف اس شخص کو دکھائے کہ جس کی چیز چوری ہوئی ہے۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ عیبوں پر پردہ ڈالتا ہے اور پردہ پوشی

کرنے والوں کو پسند فرماتا ہے۔ دوسروں کو پرچہ نہ دکھائے۔

## تسخیر حاکم کے لئے

جب افسر خواہ مخواہ ہی تنگ کرنے پر تلا ہوا ہو تو نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ درمیان میں پچیس مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے۔ ایک گلاس پانی کا سامنے رکھ کر اس پر بھی دم کرے۔ پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اگلے دن جب افسر کے سامنے جانے لگے تو دم کیا ہوا پانی اپنے منہ پر ملے اور پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربان ہو جائے گا۔

## تسخیر محبوب کے لئے

جو کسی کو اپنی محبت میں مبتلا کرنا چاہتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ یہ عمل کرے۔ نماز جمعہ کے بعد باوضو حالت میں اکہتر مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر آب باراں یا کسی شیرینی پر دم کر کے پڑھے اور مطلوب کو کھلائے۔ اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب کے دل میں اس کی محبت اس قدر پیدا ہو جائے گی کہ وہ اس کے دیکھے بغیر نہ رہے گا۔

اس مقصد کے لئے مطلوب کو سات جمعہ تک دم کی ہوئی چیز کھلائے یا پلائے تو مطلوبہ مقصد میں کامیابی کا اثر صاف دکھائی دے گا۔

## تسخیر محبوب کے لئے

سات عدد میٹھی چیزیں مثلاً چینی، شہد، کھجور، کشمش، بادام، ناریل اور دودھ تمام



چیزیں ہم وزن لے کر ان پر باری باری سات مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر دم کریں۔ اس کے بعد تمام چیزوں کو یکجا کر کے پکائے اور یہ پکوان مطلوب کو کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب کے دل میں عمل کرنے والے کی خوب محبت پیدا ہو جائے گی۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر میاں بیوی کی آپس میں نا اتفاقی ہو جائے اور گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑے کا ماحول رہتا ہو تو ایسی صورت اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر 1001 مرتبہ یَا رَبُّ کا ورد کرے اس کے بعد ایک بار سورۃ رحمٰن اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر کسی کھانے والی چیز پر دم کر کے میاں بیوی کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں برکت پیدا ہو جائے گی نا اتفاقی کا ماحول ختم ہو جائے گا اور آپس میں پیار محبت کی فضا پیدا ہو جائے گی۔

## بیوی کی اصلاح کے لئے

اگر کسی کی بیوی تنگ دل ہو، گھر کے کاموں میں توجہ نہ دیتی ہو، عزت نہ کرتی ہو، ہر وقت لڑائی جھگڑا کرتی ہو تو متواتر سات دن تک سات مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ مثالی بیوی کے روپ میں سامنے آئے گی۔

## گھر والوں میں محبت کے لئے

اگر کسی کے گھر میں ہر وقت جھگڑا رہتا ہے اور سخت تناؤ کی کیفیت ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر تین بار سورۃ

الفلق پڑھے۔

اللہ تعالیٰ کے حکم سے گھر میں امن، چین اور سکون کا دور دورہ ہو جائے گا، کبھی بھی لڑائی جھگڑے کی نوبت نہیں پیدا ہوگی۔

## دشمن پر فتح یابی کے لئے

ایسا دشمن جو کسی بھی طرح راہ راست پر نہ آتا ہو اور ہر وقت نقصان پہنچانے پر آمادہ رہتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل کریں۔ چاند کے مہینہ کے آخری ہفتہ کے دن قبرستان جا کر کسی بہت ہی پرانی قبر کی مٹی اٹھائے اور ہاتھ میں پکڑ کر اکتالیس مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر دم کرے۔ اس خاک کو کسی کپڑے میں لپیٹ کر دشمن کے گھر میں پھینک دے۔ دشمن برباد ہو جائے گا اور کسی طرح کا بھی نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کر سکے گا اور دشمن راہ راست پر آجائے گا۔

## دشمنی کے لئے

جب کسی کو اس کے دشمن ناجائز تنگ کرنے سے باز نہ آتے ہوں تو پھر ان دشمنوں کے مابین جدائی ڈالنا جائز ہے۔ اس کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کے بیٹھ جائیں۔ اول و آخر سات بار درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقٰھِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

پڑھے اور اس کے درمیان اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر سورۃ الفلق پڑھے۔ ہر بار پڑھ کر اپنی ہتھیلی زمین پر مارتے ہوئے دشمنوں کا نام اور ان کی ماؤں کا نام لے



اور تین بار آمین کہے۔ اس کے بعد پھر شروع سے سورۃ الفلق پڑھے اور عمل مذکورہ کرے اس کے بعد آخر میں پھر اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس مقصد کو پروردگار عالم پورا فرمائے گا۔

## دشمن کی بربادی کے لئے

یہ عمل کسی بھی مسلمان کی ہلاکت کے لئے نہیں کرنا چاہئے بلکہ یہ ایسے دشمن کے لئے ہے جس سے مسلمان بہت تنگ آچکے ہوں اور وہ دشمن مسلمانوں کو نقصان پہنچانے سے باز نہ آتا ہو۔ عمل کرنے والے کو چاہئے کہ اکتالیس دن تک روزانہ بلا ناغہ جنگل میں یا کسی ویرانے میں خالی مکان کے اندر جس کے پاس ہی ایک کنواں ہو جو ویران ہو اور جس کا پانی نہ نکالا جاتا ہو اور کسی آدمی کا ادھر سے گزر نہ ہوتا ہو تو سورج نکلنے کے وقت باوضو حالت میں اول دو رکعت نماز تحیۃ الوضو پڑھے۔ پھر ایک کوری اینٹ پر اکتالیس بار سورۃ الفلق بغیر بسم اللہ پڑھ کر دم کرے۔ اس کے بعد اینٹ کو جنازہ تصور کر کے نماز جنازہ پڑھے اور اس اینٹ کو اندھے کنوئیں میں ڈال دے یا زمین میں دفن کر دے، جس وقت بھی سورۃ کوثر پڑھے دشمن کی ہلاکت کا تصور کرے۔

## دشمن کے شر سے بچنے کے لئے

دشمن کو مغلوب کرنا اور اس کے شر سے محفوظ رہنے کی غرض سے یہ عمل کریں۔ ایک سفید کاغذ پر باوضو حالت میں سورۃ الفلق لکھ کر پانی سے دھوئے اور اس سے اپنا چہرہ دھو کر پانی کسی ایسی جگہ پر ڈال دے جو جگہ پاک صاف ہو اور اس کے بعد دشمن

کے سامنے جائے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے سورۃ الفلق کی برکت سے دشمن اس کے سامنے بول نہ سکے گا اور نقصان بھی نہ پہنچا سکے گا۔

## دشمن کے شر سے بچنے کے لئے

ظالم دشمن کی ہلاکت کے لئے یہ عمل کریں ہر روز نماز عشاء کے فرض اور سنت کے درمیان گیارہ مرتبہ اس طرح سے عمل کرے کہ جب سورۃ مزمل پڑھتے ہوئے آیت مبارک

هِيَ اَشَدُّ وَطْأً (سورۃ مزمل 73، آیت 6)

پر پہنچے تو دس مرتبہ یہ کہے۔

الٰہی فلاں بن فلاں را دفع گرداں

پھر جب وَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ (سورۃ مزمل 73، آیت 9) پر پہنچے تو دس مرتبہ یہ کہے، الٰہی فلاں بن فلاں وابستہ گردان و دل او بسوئے من گردان۔ جب آیت مبارکہ

وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ (سورۃ مزمل 73، آیت 20)

پر پہنچے تو اسی طرح سے دس مرتبہ کہے الٰہی فلاں بن فلاں راہ پراگندہ گرداں و سر گرداں ساز۔ اس کے بعد جب اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ "الرَّحِيْمٌ" پر پہنچے تو کہے "الٰہی فلاں بن فلاں را ہلاک گرداں بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ" رَّسُوْلُ اللّٰهِ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں بھی کامیابی ہوگی سات یوم تک یہ عمل بلاناغہ کریں۔



## دشمن کی زبان بندی کے لئے

جو کوئی دشمن کی بدزبانی سے تنگ آچکا ہو اور دشمن بدزبانی سے کسی طرح بھی باز نہ آتا ہو تو یہ عمل کرے۔

منگل کے دن فجر یا نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۃ کوثر پڑھ کر دشمن کی قیام گاہ کی طرف دم کرے مگر دل میں یہ تصور ضرور کرتے کہ دشمن بولنے کی کوشش کرتا ہے لیکن بول نہیں سکتا۔ اس کے بعد پھر سات مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے اور اسی طرح دم کرے اور دشمن کی زبان بندی کا تصور رکھتے ہوئے سات مرتبہ فلق پڑھ کر دم کرے۔ بفضل باری تعالیٰ دشمن ان کے خلاف بولنے پر قادر نہیں ہوسکے گا اور جب بھی اس کے خلاف بدزبانی کی کوشش کرے گا ایک بھی لفظ منہ سے نہ نکال سکے گا۔

## دشمن کی زبان بندی کے لئے

ایسا دشمن جو بہت زیادہ بدزبانی کرتا ہو، کسی بھی طرح باز نہ آتا ہو تو اس کی زبان بندی کے لئے یہ عمل کریں۔ گیارہ تار کا سوت لے کر اس کی ایک ڈوری بنائیں۔ اس دھاگہ پر گیارہ مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر دم کریں اور ہر مرتبہ سورۃ الفلق پڑھنے پر دھاگہ میں ایک گرہ لگائیں اور گرہ لگاتے وقت دشمن کی زبان بندی کا تصور اپنے دل میں کریں۔ جب اس دھاگہ پر گیارہ گرہیں مکمل ہوجائیں تو یہ دھاگہ دشمن کے گھر کی چوکھٹ کے اوپر کسی محفوظ جگہ پر دبا دیں۔ بفضل باری تعالیٰ دشمن کی زبان بندی ہوجائے گی۔ وہ کسی قسم کی بدگوئی نہ کرے گا۔

## کھانے میں برکت کے لئے

اگر کسی نے کوئی تقریب منعقد کی ہو اور اچانک مہمان توقع سے بہت زیادہ آجائیں اور صاحب خانہ کو یہ خطرہ ہو کہ یہ کھانا مہمانوں کے لئے کم نہ پڑ جائے تو گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ اسے چاہئے کہ باوضو حالت میں ایک جگہ بیٹھے اور گیارہ گیارہ مرتبہ اول و آخر درود شریف پڑھے۔ درمیان میں تین یا سات بار سورۃ الفلق پڑھے اور کھانے پر دم کرے۔ اگر کھانا کم ہوگا اور کھانے والے زیادہ ہوں گے تو اللہ کی رحمت سے اور سورۃ الفلق کی برکت سے کھانے میں کمی نہ ہوگی اور یہی کھانا تمام مہمان سیر ہو کر کھائیں گے۔

## دست غیب کے لئے

جو کوئی تنگدست ہو اور یہ خواہش کرے کہ اسے اللہ تعالیٰ غیب سے روزی عطا فرمائے تو وہ پہلے تو نماز پنجگانہ کی پابندی کرے۔ اکتالیس یوم تک پاک و جائز کھانا کھائے۔ مشکوک لقمے سے مکمل طور پر پرہیز کرے۔

اس کے بعد چاند کے مہینے کے عروج میں جمعہ کی رات سے وظیفہ اس طرح شروع کرے کہ پہلے دن سیارہ وقت کا بخور جلائے، آدھی رات کو بعد نماز عشاء گیارہ سو مرتبہ یَا رَبُّ انتہائی توجہ و یکسوئی سے پڑھے، اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔

اکتالیس یوم تک مسلسل اس وظیفہ کو جاری رکھے۔ درمیان میں کوئی ناغہ نہ کرے۔ وظیفہ کے دوران ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے۔ بغیر نمک کے روٹی نہ



کھائے اس کے علاوہ اور کچھ نہ کھائے۔ البتہ میوہ جات یعنی فروٹ وغیرہ کھانے کی اجازت ہے۔ اکتالیس دن کے بعد پردہ غیب سے ہر روز روزی کا سامان مہیا ہو جایا کرے گا۔ اس کو تین دن تک خیرات کرے اور پھر چوتھے روز سے اپنے کام میں لائے۔ اس عمل کی زکوٰۃ سے کوئی ناغہ نہ ہو اور نہ ہی کسی کو کچھ بتایا جائے کہ آمدنی کہاں سے آرہی ہے۔ اگر کسی کو پتہ چل گیا یا کسی کو اس بارے میں بتا دیا جائے تو پھر آمدنی بند ہو جائے گی۔ گائے کے گوشت، مچھلی اور انڈے سے ہمیشہ کے لئے پرہیز کرے۔

## مالدار ہونے کے لئے مفید دعائیں

اگر کوئی شخص کوشش کے باوجود اپنی غریبی اور مفلسی کو ختم نہ کر سکے تو وہ اس مقصد کے لئے شعبان المبارک کی پندرہویں تاریخ کو آدھی رات کے بعد اٹھ کر وضو کرے اور پاک صاف کپڑے پہن کر قبلہ رو ہو کر بیٹھ جائے۔ اب تین مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے۔ جب پہلی مرتبہ پڑھے تو یہ نیت کرے کہ میری عمر میں اضافہ ہو۔ دوسری مرتبہ پڑھتے وقت یہ نیت کرے کہ مجھ سے بیماری اور مصیبت دور رہے اور تیسری مرتبہ پڑھے تو اس نیت کے ساتھ کہ اللہ تعالیٰ غیب سے میری مالی مدد فرمائے اور مال و دولت سے نواز دے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے یہ تینوں دعائیں بہت جلد بارگاہ الٰہی میں قبول ہوں گی۔ جب تین مرتبہ سورۃ کوثر پڑھ چکے تو پھر دس مرتبہ یہ دعا کرے۔

''اے اللہ! تیرا وجود ہی تجھ پر میرے واسطے دلالت کرتا ہے اور تیرا احسان ہی میرے واسطے قریب کرتا ہے۔ تجھ پر کچھ مخفی نہیں ہے اور میں سوال کرتا ہوں تجھ سے اس چیز کا جو تجھ پر دشوار نہیں ہے۔ اس لئے کہ جاننا تیرا میرے حال کو کافی ہے۔ میرے سوال سے اسے کھول دے اندوہ گینوں کو کشائش دے۔ مجھ کو اس امر کی جس

میں مبتلا ہوں۔نہیں ہے کوئی الوہیت کے لائق سوائے تیرے۔پاک ہے تو اور منزہ
ہے۔بے شک میں ظلم کرنے والوں میں سے ہوں۔تیرا فرمان ہے کہ ہم نے اس کی
دعا قبول کی ہے اور ہم نے اس کو غم سے نجات دی ہے اور اسی طرح ہم تمام مومنوں کو
نجات دیتے ہیں۔اے میرے پروردگار اور اے صاحب جلالت، تجھ پر کوئی احسان
نہیں رکھ سکتا ہے، اے صاحب جلالت و کرامت، اے صاحب قدرت و نعمت، نہیں
ہے کوئی الٰہی مگر سوائے تیرے کہ تو پشت پناہ التجا کرنے والوں کا ہے اور تو اپنے
نزدیک جگہ دینے والا ہے ان لوگوں کو جو تیری نزدیکی چاہتے ہیں اور تو جائے پناہ ہے
خوف زدوں کا اور تو ہی گنجینہ ہے طلب گاروں کا۔اے میرے پروردگار اگر تو نے
اپنے یہاں ام الکتاب یعنی لوح محفوظ میں مجھ کو محروم یا اندوہ یا تنگ روزی والا لکھا
ہے تو اے میرے پروردگار تو اپنے فضل و کرم سے مٹادے میری شقاوت اور میری
محرومی اور میری راندگی اور میری تنگی رزق کو اور مجھے اپنے یہاں لوح محفوظ میں سعید
یعنی نیک بخت لکھ دے اور روزی یافتہ اور میں توفیق یافتہ امور خیر کا۔پس تحقیق وعدہ
فرمایا ہے تو نے اور وعدہ تیرا سچا ہے کہ تو نے ہی فرمایا ہے اور فرمانا تیرا برحق ہے جو
نازل کیا اپنی زبان پر یعنی نبی مرسل ﷺ کے ثبت کرتا ہے لکھ دیتا ہے حالانکہ اس کے
پاس ام الکتاب ہے، اے میرے پروردگار، میں تجھ سے سوال کرتا ہوں بحق اس تجلی
نور اعظم کے جو آدھی رات مہینے شعبان میں جلوہ گر ہوتی ہے اور جس میں تمام امور
حکیم و محکم نشر کئے جاتے ہیں۔مبر و مختم ہوتے ہیں سوال میرا یہ ہے کہ تو مجھ سے کھول
لے یعنی دفع کر دے ان بلاؤں کو جس کو تو خوب جانتا ہے اور بلاشبہ تو بہت بڑا غالب
ہے اور درود و سلام نازل فرما ہمارے سردار آقا نامدار حضرت محمد ﷺ اور ان کی آل
پاک اور اصحاب پر۔"



## فراخی رزق کے لئے

رزق میں برکت کے لئے جو کوئی پہلے سورۃ الفلق کی زکوٰۃ دے کر جب بھی
پڑھ کر دعا مانگے گا اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں برکت پیدا فرمائے گا اور اس کی
روزی فراخ فرمادے گا۔پردہ غیب سے اس کی مدد فرمائے گا۔اس مقصد کے لئے
چاند کے مہینہ کے عروج پر ترک حیوانات کری یعنی گوشت، مچھلی، انڈا، لہسن اور پیاز
نہ کھائے۔جھوٹ سے پرہیز کرے اور دوسری تمام برائیوں سے بچنے کی پوری کوشش
کرے۔ہر روز اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔درمیان میں ستر
مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے۔

اگر اس قدر نہ پڑھ سکتا ہو تو پھر اکیس بار پڑھے۔پڑھتے وقت قبلہ رو ہو کر بیٹھے
اور احرام کی طرح بغیر سلا ہوا کپڑا پہن کر ننگے سر پڑھے۔اکیس یا چالیس یوم تک
روزانہ بلاناغہ پڑھے۔زکوٰۃ کے بعد ہر روز نماز فجر کے بعد پانچ بار سورۃ الفلق پڑھا
کرے۔اگر فجر کی نماز کے بعد پانچ مرتبہ نہ پڑھ سکتا ہو تو ہر نماز کے بعد ایک ایک
مرتبہ پڑھ لے۔اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے عجیب کیفیت اس کے مشاہدہ میں آئے
گی۔مخلوق میں سے کسی کا محتاج نہ رہے گا۔حاصل ہو کر جب بھی کوئی جائز دعا مانگے گا
اللہ تعالیٰ سورۃ الفلق کی برکت سے قبول فرمائے گا۔

## فراخی رزق کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس پر برکت اور رحمت باری تعالیٰ نازل ہو اور اس کی
روزی فراخ ہو اور اس معاملے میں وہ کسی کا محتاج نہ ہو تو وہ یہ عمل کرے۔ہر روز

کاروبار پر جانے سے پہلے تین مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے۔ اول اور آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روزی فراخ ہو جائے گی۔ قرض جلد ادا ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے رزق کی تنگ دستی دور فرما دے گا۔

## فراخی رزق کے لئے

اگر کسی کو رزق کی تنگی کی شکایت ہو معاشی حالات ٹھیک نہ ہوں اور چاہتا ہو کہ کسی طرح اس کے رزق میں وسعت پیدا ہو جائے تو وہ ہر روز یہ عمل کرے۔ نماز تہجد کے وقت اٹھ کر غسل کرے۔ پاکیزہ لباس پہن کر نماز تہجد ادا کرے۔ اس کے بعد چودہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے وسعت رزق کی دعا مانگے۔ چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے، اگر کسی وجہ سے کسی دن ناغہ ہو جائے تو پھر اگلے روز نئے سرے سے عمل کا آغاز کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم تک اس عمل کے کرنے سے رزق میں خوب خیر و برکت پیدا ہوگی۔ اللہ تعالیٰ رزق حلال میں وسعت عطا فرمائے گا۔

## دکان میں برکت کے لئے

دکان میں خیر و برکت کے حصول کے لئے ہر روز دکان کھولنے کے بعد باوضو حالت میں اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر دو بار سورۃ الفلق کا ورد کرے اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دکان کے چاروں کونوں میں پھونک مارے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دکان میں خیر و برکت پیدا ہو جائے گی۔



## کاروبار میں برکت کے لئے

کاروبار کرنے والے افراد کے لئے ہر روز باوضو ہو کر سورۃ الفلق کاروباری مشکلات کو ختم کرتا ہے۔ اس مقصد کے لئے ہر روز کاروبار کے مقام یعنی دکان کارخانہ میں داخل ہو کر صبح سب سے پہلے سورۃ الفلق پڑھیں اور پھر کاروباری معاملات کی ابتداء کریں۔ اس سے کاروبار میں ترقی کا سامان پیدا ہوگا اور کاروبار میں برکت پیدا ہو جائے گی پردہ غیب سے اللہ تعالیٰ گاہک بھیج کر کاروبار کی ترقی و خیر و برکت کا سامان مہیا کرے گا۔

## مفلسی سے نجات کے لئے

غربت و افلاس کے خاتمہ کے لئے سورۃ الفلق کا پڑھنا انتہائی فائدہ مند ہے جو شخص غربت و افلاس کا شکار ہوا سے چاہئے کہ وہ ہر روز فجر کی نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اسے تنگ دستی سے نجات حاصل ہو جائے گی۔ پردہ غیب سے ایسا سامان پیدا ہوگا کہ اس کی مالی پریشانی خوشحالی میں بدل جائے گی۔ گھر کے حالات ٹھیک ہو جائیں گے مال و دولت کی ریل پیل ہو جائے گی لیکن اس مقصد کے لئے بلا ناغہ سورۃ الفلق کا ورد کرنا ہی مطلوبہ مقصد کو پورا کرتا ہے۔

## مفلسی سے نجات کے لئے

غربت اور تنگدستی دور کرنے کے لئے بھی یہ اکسیر ہے۔ ہر نماز کے بعد 2 مرتبہ سورۃ الفلق پڑھیں۔ اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ

کبھی مفلس وقلاش نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اسے مال و دولت سے نوازے گا اور اس کی جائز دلی مراد کو پورا فرمائے گا۔

## مفلسی سے نجات کے لئے

غربت، تنگ دستی اور افلاس دور کرنے کے لئے ہر جمعہ کو نماز عشاء پڑھ کر مصلے پر بیٹھے اور اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ درمیان میں دس مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے۔ پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور کسی سے بات چیت نہ کرے۔ انشاء اللہ چند ہی دنوں میں اس پر اللہ کا بے انتہا انعام و اکرام ہو جائے گا۔

## حصول روزگار کے لئے

اگر کسی کو پوری کوشش کرنے کے باوجود بھی کہیں روزگار نہ مل رہا ہو اور بے روزگاری کے ہاتھوں برا حال ہو تو اس کو چاہئے کہ چاند کے مہینے کی تین تاریخوں یعنی تیرہ، چودہ اور پندرہ کو روزہ رکھے اور نصف شب کے وقت اٹھ کر غسل کرے۔ پاک صاف کپڑے پہن کر نماز تہجد ادا کرے۔ اس کے بعد اکیس بار درود شریف پڑھے پھر سورۃ الفلق پڑھنی شروع کر دے۔ جب آخری آیت پر پہنچے تو اس کو 444 مرتبہ پڑھے اور سورۃ تمام کرے۔ اس طرح تین شب کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد تمام پریشانیوں سے نجات مل جائے گی اور سورۃ الفلق کی برکت سے بہت اچھی ملازمت مل جائے گی۔

## ترقی ملازمت کے لئے

جب کسی حقدار کو اس کے جائز حق کے باوجود بھی ملازمت میں ترقی نہ مل رہی



ہو تو وہ ذیل میں دیا ہوا عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں اسے اس کا حق مل جائے گا۔

چاند کے مہینے کی تیرھویں، چودھویں اور پندرھویں کو نماز فجر کے بعد قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور بسم اللہ کو الحمد کے لام سے ملا کر اس طرح سے اکتالیس مرتبہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ.

اکتالیس مرتبہ پڑھنے کے بعد چار مرتبہ سورۃ الفلق تین دن میں پڑھ کر مکمل اور پھر اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اسے اپنے مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## جلد شادی کے لئے

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی میں کوئی رکاوٹ ہو اور جلد شادی نہ ہوتی ہو تو یہ عمل کریں ہر نماز کے بعد تین مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اس مقصد کے لئے دعا مانگا کرے اور اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد رشتہ طے پا جائے گا اور جلد ہی شادی بھی ہو جائے گی، جب تک شادی نہ ہو اس وقت تک ہر روز ہر نماز کے بعد اسی طرح پڑھے مایوس ہرگز نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی عطا فرمائے گا۔

## جلد شادی کے لئے

اگر کسی گھر میں لڑکے لڑکی کی طرف سے رشتے کے مسئلے پر پریشانی ہو، لڑکے یا لڑکی کا رشتہ نہ ملتا ہو اور لڑکی کی عمر بڑھتی جا رہی ہو، ایسی صورت میں لڑکا یا لڑکی ہر نماز

کے بعد اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ایک مرتبہ سورۃ الفلق کا ورد کرے اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے۔ جب تک مطلوبہ مقصد حاصل نہ ہو اس عمل کو جاری رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی رشتے کی پریشانی دور ہو جائے گی اور کوئی اچھا سا رشتہ مل جائے گا۔

## جلد شادی کے لئے

بعض بچیاں اچھے رشتے کے انتظار میں ماں باپ کے گھر بیٹھی بوڑھی ہو جاتی ہیں مگر کوئی اچھا رشتہ نہیں ملتا۔ ایسے والدین کو چاہئے کہ ماں یا باپ کوئی ایک نماز عشاء کے بعد یا نماز تہجد کے بعد سورۃ الفلق پڑھیں۔ نماز مکمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں تو انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم تک یہ عمل بلاناغہ کرنے سے جلد ہی لڑکی کے لئے اچھے رشتے آنے شروع ہو جائیں گے۔

اگر کسی کو سورۃ مزمل (73) زبانی یاد نہ ہو تو وہ اس سورۃ کی کم از کم تین آیات یاد کرے اور دو رکعت نفل نماز میں سورۃ فاتحہ (1) کے بعد پڑھے پھر جب نماز مکمل کر لے تو سلام پھیرنے کے بعد دو مرتبہ سورۃ الفلق کو دیکھ کر پڑھے پھر جب نماز مکمل کر لے تو سلام پھیرنے کے بعد دو مرتبہ سورۃ رحمٰن (55) دیکھ کر پڑھے۔

## جلد شادی کے لئے

اگر لڑکے یا لڑکی کا رشتہ طے نہ ہو پاتا ہو تو 11 بار نماز فجر کے بعد سورۃ الفلق کا ورد کریں۔ سات روز تک کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ پردہ غیب سے مدد فرمائے گا۔



## آفات و بلیات کے لئے

آفات و بلیات سے محفوظ رہنے کے لئے جب نئے مہینے کا چاند نکلے تو پہلی رات کا چاند دیکھنے کے بعد دعا مانگے اور پھر باوضو حالت میں ہی ایک بار سورۃ الفلق پڑھے پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ایک بار یہ دعا مانگے۔

اَللّٰهُمَّ اَهِلَّهٗ عَلَيْنَا بِالْاَمْنِ وَ الْاِيْمَانِ وَ الْاِسْلَامِ وَ التَّوْفِيْقِ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى رَبِّىْ وَرَبُّهٗ۔

اللہ کے فضل و کرم سے پورے مہینے میں آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا اور کسی قسم کی مصیبت میں مبتلا نہ ہوگا۔ ہر ماہ کا چاند دیکھ کر ایسا ہی کرے۔

## حادثات سے بچنے کے لئے

ہر قسم کے حادثات سے بچے رہنے کے لئے رات کو سونے سے قبل باوضو ہو کر اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر دو مرتبہ سورۃ الفلق کا ورد کریں اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس عمل سے انسان بے شمار حادثات سے محفوظ رہتا ہے۔

## آسیب زدہ مکان کے لئے

مکان میں رہنے سے بال بچے بیمار اور طرح طرح کی پریشانیوں میں مبتلا رہتے ہوں اور ان آفتوں اور بلاؤں کے دفعیہ کے لئے تمام تدابیر کرا کے ہار گئے ہوں تو چاہئے کہ چار عدد کیلیں لوہے کی ایک بالشت لمبی کہ وزن ہر ایک کیل 5 چھٹانک یعنی 20 تولہ ہو۔ ان کو چوکور بنوایا جائے اور ہر کیل کے ہر پہلو پر چاروں طرف سے سورۃ

الفلق کے اعداد کندہ کرائے جائیں۔ اس کے بعد کچا سوت ہر کیل پر اس طرح لپیٹا جائے کہ تمام اعداد کندہ چھپ جائیں۔
پھر ہلدی کو پیس کر رنگ نکالا جائے اور اس رنگ میں کپڑا رنگ کر اس کپڑے کو ہر کیل کے اوپر سے لپیٹ کر رکھ لی جائیں اور بانس کی نلکی کے چار ٹکڑے یا چھوٹی کوری ہانڈی چار عدد میں نیچے سوراخ کر کے اس میں ایک ایک کیل رکھ کر ٹھونک دے۔

## آسیب زدہ کے لئے

آسیب دیو پری جن اور جو کچھ بھی اثر ہو اس کے دفعیہ کے لئے تجربہ شدہ آسان عمل، پہلے تاگہ سرخ 11 تار موافق قد مریض لے کر گنڈہ بنائے اور تین گرہ لگائے ہر گرہ پر ایک بار سورۃ الفلق اور یہ عزیمت ایک بار پڑھ کر دم کر کے گرہ لگاتا جائے اور گلہ رکھے عزیمت یہ ہے۔
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُکَ اِلَّا بِاللّٰہِ تَحْزَنْ عَلَیْہِمْ وَلَا تَکُ فِیْ ضَیْقٍ مِّمَّا یَمْکُرُوْنَ اِنَّ اللّٰہِ مَعَ الَّذِیْنَ تَقُوْ وَّالَّذِیْنَ ہُمْ مُّحْسِنُوْنَ۔

## پریاں حاضر کرنے کے لئے آسان عمل

اس مقصد کے لئے سورۃ الفلق کا عامل ہونا ضروری ہے۔ تمام غیر شرعی حرکات اور افعال سے اجتناب لازم ہے سورۃ الفلق کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد باوضو حالت میں نہایت توجہ یکسوئی سے 72 مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر ماش کے اوپر دم کرے اور چاروں طرف پھینک کر پھیلا دے۔ اسی وقت پریاں حاضر ہو جائیں گی۔



## جن سے نجات کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا گھر جنات سے محفوظ رہے تو وہ یہ عمل کرے۔ گیارہ مرتبہ سورۃ الفلق پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اپنے گھر کے چاروں اطراف کی دیواروں پر دم کیا ہوا یہ پانی چھڑک دے۔
اس کے علاوہ ایک کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے سورۃ الفلق لکھے اور اپنے گھر کی دیوار پر اندر کی طرف چسپاں کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس گھر میں جنات داخل نہ ہوں گے۔

## جادو سے نجات کے لئے

سورۃ الفلق لکھ کر مسحور کو پلائے سحر دفع ہوا اگر لکھ کر اپنے پاس رکھے ہر بلا سے محفوظ رہے، دشمنوں پر مظفر و منصور ہو ہر اچھے برے کی نظر میں مقبول ہو ہر دل عزیز ہو۔

## جادو سے نجات کے لئے

جادو ٹونے کے اثرات کو زائل کرنے کے لئے چالیس دن تک نماز فجر کے بعد تیرہ مرتبہ سورۃ الفلق پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ جادو ٹونے کا اثر بہت جلد ختم ہو جائے گا۔

## دائمی امراض کے لئے

اگر کسی پر بھی آسیب وغیرہ کا سایہ ہو یا اسے کوئی ایسی بیماری ہو جس کا علاج کر کر کے وہ تھک جائے اور شفا نہ ہو تو ایسے مریض کا شافی علاج کرنے کے لئے سورۃ الفلق

کا عمل بہت مجرب ہے۔ اس مقصد کے لئے سورۃ مزمل یکم رمضان المبارک کی شب بعد نماز تراویح سے ہر رات ستائیسویں رات تک قبلہ رو ہو کر پچیس ہزار بار مکمل پڑھے یعنی روزانہ اندازہ سے اس قدر تعداد پڑھنے کی مقرر کر لے کہ معینہ دنوں میں تعداد کے مطابق پڑھائی مکمل ہو جائے۔

جب پہلی رمضان المبارک کی رات سے ستائیسویں رات تک 5ہزار بار پڑھ لے تو سمجھ لیں کہ وہ اس سورۃ مبارکہ کا عامل ہو گیا۔ اب عامل کو چاہئے کہ وہ یہ مشق کرے کہ اس سورۃ کو جلدی مگر صاف الفاظ سے پڑھے جب اس بات پر قادر ہو جائے تو اس وقت سمجھ لے کہ وہ کسی دائمی مریض جو کسی بھی جسمانی عارضہ میں مبتلا ہے یا آسیب زدہ ہے اس کا علاج شافی طریقہ سے کر سکتا ہے۔ علاج کی ترکیب یہ ہے۔

مریض کے پاس باوضو حالت میں بیٹھ جائے اور مریض کے داہنے ہاتھ کا انگوٹھا اپنے ہاتھ کی شہادت کی انگلی اور انگوٹھے پکڑ کر ایک بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، تین بار درود شریف اور پھر ایک ہی سانس میں سورۃ الفلق اکاون بار پڑھ کر سانس توڑ دے۔ اس کے بعد پھر ایک بار درود پڑھے اور اس کا ہاتھ چھوڑ دے۔

مریض کا ہاتھ پکڑتے وقت اور پڑھتے وقت سلب مرض کا تصور کرے۔ چنانچہ جیسے ہی مریض کا ہاتھ پڑھنے کے بعد چھوڑے گا مریض صحت یاب ہو جائے گا خواہ کتنی ہی مدت سے مریض ہو، سورۃ الفلق کی برکت سے شفایاب ہو جائے گا۔ اس بات کی احتیاط رکھے کہ جن دنوں میں اس کا عامل ہونے کی مشق کر رہا ہو ان دنوں میں مچھلی، انڈا، تیل اور ہر قسم کے گوشت سے مکمل طور پر پرہیز رکھے جب پہلے دن پڑھنے کے لئے بیٹھے تو زکوٰۃ کے طور پر خوشبو لگائے۔



## مضر امراض کے لئے

اگر کسی شہر یا بستی میں کوئی ایسی بیماری پھیل جائے جو متعدی ہو تو ایسی صورت میں گندم کے اکیس دانے لے کر باوضو حالت میں سورۃ الفلق پڑھے اور ان پر دم کرے۔ پھر اس میں سے ہر روز دو دانے نگل لے یا جس کسی کو بھی اس متعدی مرض سے محفوظ رکھنا ہو اسے کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو شخص بھی یہ گندم کے دانے کھائے گا وہ اس بیماری کے حملہ سے محفوظ رہے گا۔

## وبائی امراض کے لئے

اگر کسی مقام پر کوئی اس قسم کی وبا پھیل گئی ہو جس کے علاج میں سخت دشواری اور مشکل پیش ہو یا پھر کسی مقام پر وبا کے پھیل جانے کا خطرہ ہو تو ایسی صورت میں مسجد میں یا کسی بھی صاف مقام پر اکٹھے ہو کر باوضو حالت میں ایک سو مرتبہ یَا رَبُّ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنے سے وباء کا خطرہ ٹل جاتا ہے اور اگر وبا پھیل چکی ہو تو اس سے نجات حاصل ہو جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ اس سورۃ الفلق کی برکت سے اس علاقے کو ہر قسم کی مہلک وبا سے محفوظ فرما دیتا ہے۔

## متعدی امراض کے لئے

اگر کسی کو پھوڑا پھنسی کی وجہ سے پریشانی ہو اور جلد کے متاثرہ حصہ پر سخت سوجن اور درد رہتا ہو تو ایسی صورت میں سات دن تک ہر نماز کے بعد اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ایک بار سورۃ الفلق کا ورد کرے اس کے بعد پھر اکیس

مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھنسی پھوڑے پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم
کے اندر ہی پھوڑے پھنسی کے درد میں آرام آجائے اور سوجن کی شکایت رفع
ہوجائے گی۔

## شدید امراض کے لئے

سورۃ الفلق کا ذکر بوجہ علم وسخا مشہور ہوجاتا ہے اور شہر بہ شہر عوام وشفائے
امراض کے لئے یہ عمل مجرب ہے مرض شدید میں مریض کے سرہانے بیٹھ کر اس طرح
پڑھے کہ تسبیح مریض کے سر سے مس ہوتی رہے، جب تسبیح ختم ہو تسبیح کو مریض کے تکیہ
کے نیچے رکھ دے۔

دوسرے دن وقت مقررہ یا کچھ قبل پھر تسبیح نکال کر اسی طرح پڑھے اور تسبیح
سرہانے رکھ دے اسی طرح تین دن یا تین شب یہ عمل کرے اور تسبیح مریض کے
سرہانے تا شفا ہی رکھی رہنے دیں انشاء اللہ پہلے دن سے افاقہ اور جلد شفا حاصل ہوگی۔

## شدید امراض کے لئے

باوضو حالت میں مریض کے سرہانے سورۃ الفلق کو کثرت سے پڑھنا مرض کی
شدت میں کمی کرتا ہے اور بیماری کی نقاہت جاتی رہتی ہے۔

## جسمانی درد کے لئے

جسم درد کرتا ہو اور کام کاج میں جی نہ لگتا ہو تو سات بار سورۃ الفلق پڑھ کر خود دم
کرے۔



## جسمانی کمزوری کے لئے

اگر کوئی بیماری کی وجہ سے لاغر ہوگیا ہو اور مرض کے غلبے کی وجہ سے جسمانی
لاغری میں مبتلا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ ہر روز نماز فجر کے بعد 11 مرتبہ سورۃ الفلق
پڑھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے کمزوری ونقاہت دور ہوجائے گی اور رفتہ رفتہ جسم
میں توانائی پیدا ہوتی چلی جائے گی اور اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ عطا فرمائے گا۔

## تھکاوٹ سے نجات کے لئے

تمام دن کام کاج کی وجہ سے اگر تھکاوٹ ہوجائے تو رات کو سونے سے پہلے
اول سات مرتبہ درود پاک پڑھیں پھر 33 مرتبہ یارب کا ورد کرے اس کے بعد پھر
سات مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے جسم پر پھونک مارے۔ انشاء اللہ تھکاوٹ دور
ہوجائے گی اور صبح اٹھتے وقت تھکاوٹ محسوس نہ ہوگی۔

## بیماری سے نجات کے لئے

بیماری سے نجات کے لئے یہ عمل کریں باوضو حالت میں اکیس مرتبہ سورۃ الفلق
پڑھ کر پانی پر دم کریں اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ یہ اپنے مریض کو
دن میں جب بھی پیاس محسوس ہو تو پلائے۔ انشاء اللہ مریض کو شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## جسمانی معذوری کے لئے

اگر کسی شخص کو بیماری کے سبب کسی جسمانی عضو کے بیکار ہونے کا ڈر ہو تو سورۃ

الفلق کو ہر روز صبح وشام تین مرتبہ پڑھ کر اس عضو پر دم کرے۔انشاء اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ عطا ہوگی۔

اگر کسی بیمار کی حالت ایسی ہو کہ وہ مرض کے غلبے کی اور شدت کی وجہ سے خود نہ پڑھ سکتا ہو تو دوسرا شخص باوضو حالت میں بیمار کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر مفرد عدد کے مطابق پڑھے۔اللہ تعالیٰ شفا عطا فرمائے گا۔

## طبیعت میں قناعت پسندی کے لئے

طبیعت میں بردباری اور قناعت پیدا کرنے کے لئے ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۃ الفلق کو پڑھ لینا فائدہ دیتا ہے۔

## ذہنی سکون کے لئے

ذہنی سکون حاصل کرنے کے لئے اور ذہنی پریشانی کے خاتمہ کے لئے نماز عشاء کے بعد اسی جگہ پر بیٹھ کر باوضو حالت میں 11 مرتبہ سورۃ الفلق پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے ذہنی سکون حاصل کرنے کے لئے دعا مانگے تو مطلوبہ مقصد حل ہو جائے گا۔

## سخت مزاجی کے لئے

بعض شخص طبیعت کے بہت سخت ہوتے ہیں اور نہ چاہتے ہوئے بھی ہر ایک سے سخت مزاجی سے پیش آتے ہیں حالانکہ وہ دل سے چاہتے ہیں کہ ان کا درشت پن ختم ہو جائے۔اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر مشک وزعفران سے سورۃ الفلق لکھے اور پانی سے دھو کر ہر روز پی لیا کریں۔چالیس یوم تک بلاناغہ یہ



عمل کرے۔انشاء اللہ تعالیٰ سورۃ الفلق کی برکت سے اس کی سخت مزاجی جاتی رہے گی اور اس کے دل میں نرمی پیدا ہو جائے گی۔اس کے علاوہ اگر کوئی ہر نماز کے بعد ہر روز ایک مرتبہ پڑھ لے تو بھی اس کے لئے فائدہ مند ہے۔

## گھبراہٹ کے لئے

اگر کسی شخص پر کوئی کام کرتے وقت گھبراہٹ طاری ہو جاتی ہو تو اسے چاہئے کہ اول تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔پھر ایک بار سورۃ الفلق پڑھے۔اس کے بعد پھر تین مرتبہ درود شریف کا ورد کرے۔انشاء اللہ تعالیٰ کوئی بھی کام کرتے وقت گھبراہٹ طاری نہیں ہوگی۔

## بے چینی سے نجات کے لئے

اگر کسی قسم کی بے چینی ہو اور دل پر غم کا بوجھ ہو تو ایسی صورت میں تین دن تک ہر نماز کے بعد پہلے ایک مرتبہ سورۃ الفلق پڑھیں پھر یہ کلمات پڑھیں۔
”وہ نہیں کوئی معبود سوائے اللہ تعالیٰ کے جو بڑا بردبار اور بڑے کرم والا ہے اور اللہ تعالیٰ کی ذات ہے برکت والی اللہ جو عرش عظیم کا پروردگار ہے اور سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو سب جہانوں کا پالنے والا ہے۔“ ان کلمات کو پڑھنے کے بعد پھر ایک مرتبہ سورۃ الفلق پڑھیں، انشاء اللہ بے چینی اور غم کی کیفیت دور ہو جائے گی۔

## دلی سکون کے لئے

ہر طرح کی مشکل اس کے بکثرت ورد کرنے سے حل ہو جاتی ہے۔اللہ تعالیٰ

مشکلات کے حل میں آسانی پیدا فرما دیتا ہے۔

دنیا کی بے ثباتی پر دل کو سکون اور اطمینان پہنچانے کے لئے ہر نماز کے بعد یا رب کی ایک تسبیح پڑھنا بہت فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔

## دلی سکون کے لئے

جو کوئی سکون قلب کا طالب ہو اسے چاہئے کہ وہ سورۃ الفلق بکثرت پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ دین و دنیا میں کامیابی حاصل ہوگی۔ تمام ارضی وسماوی آفات سے محفوظ رہے گا۔ اگر اس سورۃ مبارک کو اس کی مفرد تعداد کے مطابق روزانہ پڑھ لیا کرے تو ہر قسم کی پریشانی سے محفوظ رہے گا۔ اللہ تعالیٰ سکون کی دولت سے مالا مال فرمائے گا۔ اگر کسی ایک جگہ پر جائے گا جہاں سے اسے خوف و دہشت ہوتی تو اس سورۃ مبارک کی برکت سے اسے کوئی ڈر محسوس نہ ہوگا۔

## قوت حافظہ کے لئے

جس کو کوئی بات یاد نہ رہتی ہو اور اسے بھول جانے کی عادت ہو تو چاہئے کہ مشک اور زعفران سے چینی کی پلیٹ میں سورۃ الفق لکھے اور پانی سے دھو کر سات دن تک روزانہ پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ بہت تیز ہو جائے گا۔

☆☆☆

